مکہ میں فاتحانہ طور پر داخل ہوگئے۔ آپؐ نے خانہ کعبہ کو بتوں سے پاک کیا، حرم کی حدود کی نئے سرے سے تجدید فرمائی اور اسلامی حکومت قائم کر کے واپس مدینہ تشریف لے گئے۔ اسی موقع پر یہ حکم آیا: اے مومنو! مشرک لوگ حقیقتاً گندے لوگ ہیں پس وہ اس سال کے بعد مسجد حرام کے قریب مت آئیں۔(توبۃ:28)

حضرت امیر معاویہؓ نے اپنے عہد میں مکہ مکرمہ پر خصوصی توجہ دی اور مکہ کے لوگوں کے دل جیتنے کے لئے خوب جود وسخاوت سے کام لیا۔

عہد عباسی (132 تا 358 ہجری) میں بھی مکہ میں بہت سے کام ہوئے۔ نہر زبیدہ بھی جاری ہوئی۔ مسجد حرام کی عمارت کی توسیع کی گئی۔ لیکن اسی زمانہ میں 317 ہجری میں قرامطہ خاتمیین کے علمدار نے حج کے دوران مکہ مکرمہ پر اپنا تسلّط جمالیا اور حجر اسود کو نکال کر لے گیا۔ یہ پتھر 339 ہجری میں واپس لایا جاسکا۔

دَورِ ممالیک 652 ہجری سے 923 ہجری تک جاری رہا۔ پھر ترکی عثمانی دَور 1218 ہجری تک جاری رہا۔ جس کے بعد سعودیوں نے 1226 ہجری سے 1228 ہجری تک حکومت کی۔ 1256 ہجری تک قیادت ترک عثمانی بادشاہ محمد علی پاشا کے پاس رہی۔ اس عہد میں مکہ مکرمہ میں امن وامان اور خوشحالی کا ایک نیا دَور آیا۔ عمارات اور قلعے تعمیر ہوئے اور باغات لگوائے گئے۔ پھر ہاشمی دَور جاری ہوا۔ 1343 ہجری میں ہاشمیوں (شریف حسین) اور سعودیوں کے درمیان لڑائی ہوئی جس میں شریف حسین کو شکست ہوئی اور حجاز پر سعودی قابض ہوگئے اور شاہ عبدالعزیز بن عبدالرحمٰن 1924ء میں حرمین شریفین کی خدمت پر مامور ہوئے۔

## کعبہ شریف کی تعمیر

حضرت آدم علیہ السلام نے کعبۃ اللہ کی تعمیر کی تھی۔ تاریخی شواہد سے معلوم ہوتا ہے کہ خانہ کعبہ کی تعمیر کی تجدید 5 مرتبہ یقیناً ہوئی۔ یعنی حضرت ابراہیم علیہ السلام۔ قریش۔ حضرت عبداللہ بن زبیرؓ۔ حجاج بن یوسف ثقفی اور ترک فرمانروا سلطان مراد خان عثمانی نے اپنے ادوار میں اس عمارت کو ازسرِ نو تعمیر کیا۔

حضرت ابراہیمؑ نے اللہ تعالیٰ کے حکم سے خانہ کعبہ کی تعمیر پتھروں سے فرمائی تھی۔ تب اس کی بلندی 9 ہاتھ (قریباً 5 میٹر)، لمبائی 31 ہاتھ اور چوڑائی 11 ہاتھ تھی۔ خانہ کعبہ کے دو دروازے تھے جو زمین کے برابر تھے اور بغیر کواڑ کے تھے۔ خانہ کعبہ کی چھت بھی نہیں تھی اور اس کے شمال میں ایک سائبان بنایا گیا تھا جس کو آجکل حطیم کہتے ہیں۔ حجر اسود مشرقی کونہ میں نصب کیا گیا تھا۔

جب خانہ کعبہ کسی وجہ سے جل گیا اور سیلاب سے اس کی دیواریں منہدم ہوگئیں تو قریش نے اس کی تعمیرِ نو کی اور اس میں چند تبدیلیاں بھی کر دیں یعنی دیوار کی بلندی بڑھا کر 9 میٹر کر دی اور چھت ڈال دی اور لکڑی کا ایک پرنالہ لگا دیا۔ مغربی دروازہ بند کر کے مشرقی دروازہ زمین سے بلند کر دیا۔ اس تعمیر میں آنحضرت ﷺ خود بنفس نفیس شامل ہوئے۔ اسی موقع پر حجر اسود کو اس کی جگہ رکھنے کے وقت جب قریش سرداروں میں جھگڑے نے طُول پکڑا تو بالاتفاق طے پایا کہ اگلی صبح خانہ کعبہ میں داخل ہونے والا پہلا شخص اس کا فیصلہ کرے گا۔ حسن اتفاق سے آنحضور ﷺ ہی وہاں پہنچے اور آپؐ نے انتہائی دانشمندی سے حجر اسود کو اپنی چادر پر رکھا پھر سردارانِ قریش کو چادر اٹھا کر وہاں لے جانے کا ارشاد فرمایا جہاں پتھر نصب کیا جانا تھا۔ وہاں آپؐ نے خود حجر اسود کو اٹھا کر اس کی جگہ پر نصب فرما دیا۔

خانہ کعبہ کا جنوبی حصہ رُکن یمانی کہلاتا ہے۔ حضرت عمرؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ کو مَیں نے بیت اللہ شریف کے صرف دو رکنوں کا استلام کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ (یعنی حجر اسود اور رکن یمانی) (صحیح البخاری کتاب الحج)

☆ **ملتزم** (چمٹنا) وہ مقام ہے جس کا التزام مسنون ہے۔ یعنی سینہ اور دونوں ہاتھ اور رخسار کو اس جگہ کعبہ شریف سے چمٹا لیا جائے۔ یہ جگہ کعبہ کے دروازہ سے حجر اسود تک ہے جس کا عرض تقریباً 2 میٹر ہے۔ آنحضرت ﷺ جب طواف سے فارغ ہوتے تو اس جگہ آکر چمٹ جاتے اور اپنے سینہ مبارک، ہاتھ اور رخسار کو اس سے چمٹا لیتے۔ (اخرجہ ابن ماجہ باب الملتزم)۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کے مطابق یہ جگہ ان مقامات میں سے ہے جہاں پر دعائیں قبول ہوتی ہیں۔ (اخرجہ البیہقی 164/5)

☆ **میزاب** یا پرنالہ خانہ کعبہ کی چھت پر حطیم کی جانب لگا ہوا ہے۔ پہلے یہ لکڑی کا تھا جسے ولید بن عبدالمالک کے دور میں مکہ مکرمہ کے والی خالد بن عبداللہ قسری نے سونے کی تختیوں سے تیار کر کے نصب کیا۔ 1273 ہجری میں ترک سلطان عبدالمجید خان عثمانی نے خالص سونے سے تیار شدہ پرنالہ نصب کروایا جسے 1417 ہجری میں شاہ فہد بن عبدالعزیز نے دو میٹر لمبے طلائی پرنالہ سے ہی تبدیل کر دیا۔

☆ **کسوہ یا غلافِ کعبہ** وہ پردہ ہے جو کہ کعبہ شریف کی عمارت پر لٹکایا گیا۔ خانہ کعبہ کے دو پردے ہیں ایک داخلی اور ایک خارجی۔ خارجی پردہ حضرت اسماعیل علیہ السلام نے لٹکایا تھا۔ آنحضرت ﷺ نے بھی یمنی کپڑے سے تیار شدہ غلاف کعبہ کو مزیّن فرمایا تھا۔ پھر خلفاء کرامؓ اور مسلم بادشاہوں نے یہ اہتمام جاری رکھا۔

ماضی میں پرانے پردہ پر ہی نیا پردہ چڑھا دیا جاتا تھا۔ مگر عباسی خلیفہ نے 160ھ میں حکم جاری کیا کہ خانہ کعبہ پر صرف ایک پردہ ڈالا جائے۔

خلافت عثمانی کے زمانہ میں یہ غلاف ترکی سے تیار ہو کر آتا تھا۔ اس کے بعد مصری فرمانروا محمد علی پاشا کے سپرد یہ خدمت کر دی گئی۔ 1346 ہجری سے شاہ عبدالعزیز آلِ سعود نے اس پردہ کی تیاری مستقل طور پر مکہ مکرمہ میں ہی کرنے کے لئے کارخانہ بنوا دیا۔ پہلے یہ غلاف مختلف کپڑوں اور رنگوں کا ہوتا تھا مگر اب خالص ریشم سے تیار ہوتا ہے جس پر کالا رنگ چڑھایا جاتا ہے اور عمدہ کڑھائی اور اعلیٰ کشیدہ کاری کر کے مختلف عبارتیں لکھی جاتی ہیں۔ سونے اور چاندی کا استعمال بھی ہوتا ہے۔ اس غلاف کی بلندی 14.5 میٹر، لمبائی 47 میٹر اور چوڑائی 95 میٹر ہے اور اسے ہر سال ذی الحجہ کی 9 تاریخ کو تبدیل کیا جاتا ہے۔

خانہ کعبہ کا داخلی پردہ تین سے پانچ سال کی مدّت کے بعد بدلا جاتا ہے۔ یہ پردہ کعبہ کی دیواروں کے اوپر والے نصف حصہ پر ڈالا جاتا ہے۔ نچلے چار میٹر تک گلابی ٹائلز لگائے گئے ہیں۔ اندرونی چھت کو سبز رنگ کے خالص ریشمی پردہ سے مزیّن کیا جاتا ہے جس پر سفید رنگ سے تحریر لکھی جاتی ہے۔ خانہ کعبہ کا فرش سنگ مرمر کا ہے جس کے اردگرد کالے پتھر کی دھاریں ہیں۔ خانہ کعبہ کے اندر تین لکڑی کے ستون چھت کو سہارا دینے کے لئے بنائے گئے ہیں۔

**مقامِ ابراہیم** وہ پتھر ہے جس پر کھڑے ہو کر حضرت ابراہیمؑ نے تعمیر کعبہ میں حصہ لیا تھا۔ 17 ہجری میں ایک سیلابی ریلا (امّ نہشل) اس پتھر کو مسفلہ تک بہالے گیا تھا۔ تب حضرت عمر بن خطابؓ نے اس کو اس کی سابقہ جگہ پر دوبارہ نصب کروایا۔ خلیفہ مہدی عباسی نے 161 ہجری میں اسے سونے سے مزیّن کر دیا۔ بعد ازاں اس پتھر کو پیتل کے ایک مربع خول کے اندر رکھ دیا گیا۔

# حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

## کی جائے ولادت اور پہلا وطن......مکہ مکرمہ

(سید حسن خان ۔ لندن)

اللہ تعالیٰ کے نزدیک روئے زمین پر سب سے مقدّس اور پاکیزہ مقام مکّہ ہے جس کی وجہ یہاں بیت اللہ کا ہونا ہے۔ مکّہ مکرمہ کو قرآن کریم میں بکّہ، البدر، البلدالامین، البدۃ، امّ القریٰ، معاد اور المسجد الحرام کے ناموں سے یاد کیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اس شہر کو جائے امن قرار دیا ہے وَمَنْ دَخَلَہٗ کَانَ آمِنًا۔ (آل عمران:97) ۔اس شہر کا سفر صاحب استطاعت اہل ایمان پر فرض قرار دیا گیا ہے۔ اس شہر کے رزق میں برکت رکھی گئی ہے۔ یہیں ہمارے پیارے محبوب آقا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پیدا ہوئے اور یہی آپ کا محبوب ترین شہر تھا۔ یہاں ظلم والحاد کی حرمت اوراس پر شدید وعید ہے۔ چنانچہ فرمایا: اس ہمارے شہر میں ظلم کی بنیاد پر کوئی جو خلاف دین کام کرے گا۔ ہم اس کو دردناک عذاب دیں گے۔ (الحج:25) ۔

حرم شریف میں قتل وقتال اورخون ریزی کی سخت ممانعت ہے۔ شکار کرنے، درخت کاٹنے اور گری پڑی چیز اٹھانے کی بھی ممانعت ہے۔

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کوئی شہر ایسا باقی نہ رہے گا جہاں دجال نہ پہنچے سوائے مکہ اور مدینہ کے۔ اس کے ہر راستہ پر فرشتے صف بستہ ہونگے جو دجال سے حفاظت کریں گے۔

### خانہ کعبہ یا مسجد حرام

خانہ کعبہ مختلف ناموں سے موسوم ہے۔ یعنی بیت اللہ، بیت عتیق، بیت الحرام (یعنی حرمت والا گھر)۔ مسجد حرام (یعنی حرمت والی مسجد) اور قبلہ وغیرہ۔

بیت اللہ کی بلندی 14 میٹر ہے جبکہ اس کی بنیاد کا رقبہ 145 مربع میٹر ہے۔ خانہ کعبہ کا شمالی کونہ رکنِ عراق کہلاتا ہے۔ جنوبی سمت کا کونہ رکنِ یمانی کہلاتا ہے۔ مشرق والا کونہ حجرِ اسود اور مغربی سمت والا کونہ رکنِ شامی کہلاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: یہ بلاشبہ وہ پہلا گھر جو لوگوں کے لئے بنایا گیا وہ بکّہ (مکہ مکرمہ) میں ہے۔ یہ برکت والا ہے اور جو تمام لوگوں کے لئے ہدایت ہے۔ (آل عمران:96)۔ آنحضرت ﷺ نے مسجد حرام میں نماز پڑھنے کے اجر کو دیگر مساجد کی نسبت بہت زیادہ افضل قرار دیا ہے۔ حضرت عمرؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: جس نے اس گھر کے سات چکر طواف کے کئے اس کو ایک غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا۔

### مکّہ مکرمہ کا جغرافیہ اور تاریخ

سعودی عرب کے مغرب میں واقع مکّہ مکرمہ سطح سمندر سے اس کی بلندی 280 میٹر ہے۔ مدینہ منورہ سے اس کا فاصلہ 430 کلومیٹر اور جدّہ سے 73 کلومیٹر ہے۔ شہر کے چاروں طرف پہاڑی سلسلے ہیں جبکہ شہر مکّہ تہامہ کی وادی کا سنگم ہے۔ موسم گرما میں درجہ حرارت 46 ڈگری تک اور موسم سرما میں 15 ڈگری تک ہوتا ہے۔ چاروں طرف پہاڑوں کی موجودگی کی وجہ سے ہوا چلنے کی رفتار عموماً کم ہی ہوتی ہے۔ بارشیں بھی عموماً کم ہی ہوتی ہیں۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جب اللہ تعالیٰ کے حکم سے اس بے آب وگیاہ وادی میں حضرت اسماعیلؑ اور آپ کی والدہ ماجدہ حضرت ہاجرہؑ کو چھوڑا (ابراھیم:37) تو حضرت اسماعیلؑ کی ایڑیوں کے نیچے سے چشمہ ''زم زم'' جاری ہوا اور اسی چشمہ کو دیکھ کر قبیلہ جرہم کے راہ چلتے قافلہ کی یہاں آباد ہونے کی درخواست کو حضرت ہاجرہؑ نے منظور فرمالیا۔ اسی قبیلہ میں حضرت اسماعیلؑ پروان چڑھے، اسی میں آپ کی شادی ہوئی۔ آپؑ سے جو نسل چلی وہ ''عرب مستعربہ'' کہلاتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے حکم سے حضرت ابراہیمؑ نے جب خانہ کعبہ کی تعمیر کی اور لوگوں کو حج کی غرض سے یہاں آنے کا حکم دیا تو بیت اللہ کی نگرانی کی ذمہ داری لمبا عرصہ تک حضرت اسماعیلؑ اور پھر آپؑ کی اولاد نے ادا فرمائی۔ آپؑ کے پوتے مضاض بن عمرو جرہمی کے بعد قبیلہ جرہم نے لمبا عرصہ حجاج کی راحت کا کام بخوبی سرانجام دیا۔ بالآخر تیسری صدی کے آخر میں جرہم قبیلہ میں ایک ایسی نسل پیدا ہوگئی جس نے بیت اللہ کے تقدس کو پامال کر دیا جس پر اللہ تعالیٰ نے یمنی قبیلہ خزاعہ کو ان پر مسلّط کر دیا۔ قبیلہ خزاعہ کی قیادت ربیعہ بن الحارث کے پاس تھی۔ اُس کی وفات کے بعد قیادت عمرو بن لحی نے سنبھالی لیکن اُس نے دین ابراہیمی کی تصویر مسخ کر کے بُت پرستی کا آغاز کیا۔ پھر ایک مدّت کے بعد خلیل بن حبشیہ خزاعی والیٔ مکہ ہوا جس کے بعد بیت اللہ کی نگہبانی اُس کے داماد قصی بن کلاب قرشی کے سپرد ہوئی تو باہم جھگڑے شروع ہوگئے۔ بالآخر ثالثی کے نتیجہ میں قصی بن کلاب کو بیت اللہ کی ذمہ داری سپرد ہوئی۔ وہ آنحضرت ﷺ کے چوتھے جدامجد بھی ہیں۔

قصی بن کلاب نے یہ ذمہ داری بڑی خوش اسلوبی سے نبھائی۔ مشورہ کے لئے ادارہ دارالندوہ قائم کیا۔ انتظامی امور کے لئے افراد مقرر کئے۔ کنویں کھدوائے اور امن وامان کی فضا قائم کی۔ اس طرح عرب قبائل سے لوگ بکثرت حج وتجارت کے لئے یہاں آنے لگے۔ جب آنحضرت ﷺ کے دادا حضرت عبد المطلب تک تولیت پہنچی تو انہوں نے یہ ذمہ داری خوش اسلوبی سے نبھائی اور قبائل کو متحد کر کے معاہدہ 'حلف الفضول' کیا جس میں مظلوم کی دادرسی اور عدل وانصاف کا قیام پیش نظر رکھا گیا۔ آپ نے زمزم کا کنواں بھی (جس کے آثار مٹ چکے تھے) دوبارہ کھدوایا۔ آپ کے دَور میں دو عظیم واقعات رونما ہوئے: اوّل: خانہ کعبہ کو منہدم کرنے کیلئے آنے والے حبشہ کے حاکم ابرہہ کی تباہی۔ اور دوم: خانہ کعبہ کی عظمت کو ظاہر کرنے والے پاک وجود آنحضرت ﷺ کی ولادت باسعادت۔

آنحضرت ﷺ نے بعثت کے بعد کفّار کے مظالم 13 سال تک برداشت کئے اور پھر اللہ تعالیٰ کے حکم پر مدینہ منوّرہ ہجرت فرما گئے۔ کفّار نے وہاں بھی آپؐ کا پیچھا کیا۔ آخر 6 ہجری میں آنحضور ﷺ نے 1400 صحابہ کرامؓ کی جماعت کے ساتھ عمرہ کا قصد کیا اور حدیبیہ کے مقام تک پہنچ گئے۔ اس پر قریش نے (جو عملاً مقابلہ کی طاقت نہ رکھتے تھے) مجبوراً آپؐ سے اس شرط پر صلح کر لی کہ اس سال آپؐ واپس چلے جائیں اور اگلے سال عمرہ ادا کرنے کے لئے آئیں۔ چنانچہ آپؐ واپس چلے گئے اور اگلے سال جب آپؐ مکّہ تشریف لائے تو گویا بغیر جنگ کے ہی

# سیّدنا حضرت حکیم مولانا نور الدین رضی اللہ عنہ
## خلیفۃ المسیح الاوّل

(عبادہ عبداللطیف۔یو کے)

حضرت حافظ حکیم نورالدین خلیفۃ المسیح الاول ؓ 1841ء میں بھیرہ میں پیدا ہوئے۔آپؓ کا شجرہ نسب 34ویں پشت پر حضرت عمرؓ سے مل جاتا ہے اس لحاظ سے آپؓ قریشی ہاشمی فاروقی تھے۔آپؓ کل سات بھائی اور دو بہنیں تھیں۔آپؓ کے والد ماجد حضرت حافظ غلام رسول صاحب قرآن کریم کے عاشق تھے۔ان کے آباء و اجداد میں سے کم از کم دس افراد حفاظ قرآن تھے اور انہیں قرآن کریم کے نسخے خریدنے اور دوسروں کو مفت ہدیہ کرنے کا بہت شوق تھا اور اس بارہ میں وہ بے دریغ روپیہ خرچ کرتے تھے۔اسی طرح انہیں تحصیل علم کا بھی بے انتہا شوق تھا۔چنانچہ یہ دونوں خوبیاں سیدنا نورالدینؓ کو وراثت میں ملیں۔

سیدنا نورالدینؓ نے ابتداء میں تدریس کا پیشہ اختیار کیا تھا مگر جلد ہی عربی زبان اور حکمت سیکھنے کے لئے نکل کھڑے ہوئے اور رامپور میں حافظ عبدالحق صاحب کے پاس پہنچ گئے۔یہاں آپؓ نے حصول علم کے لئے اتنی محنت کی کہ بیمار ہوگئے اور پھر طب کے شوق کو پورا کرنے کے لئےلکھنؤ کے حکیم علی حسین صاحب کی شاگردی اختیار کی۔لکھنؤ پہنچ کر ہی آپ نے اپنی زندگی میں پہلی بار خود روٹی پکانے کی کوشش کی۔چنانچہ آپؓ بیان فرماتے ہیں کہ آپ کے ذہن میں روٹی پکانے کی جو ترکیب آئی اس کے مطابق آٹا پانی میں گھول کر توے پر ڈال دیا اس مائع آٹا کے روٹی کی طرح پکنے کا انتظار کرنے لگے۔یہ آٹا کوئلہ بن گیا لیکن اس نے توے کا دامن نہ چھوڑا۔یہ دیکھ کر آپؓ نے اللہ تعالیٰ کے حضور عرض کی ’’بارالہا! یہ تو میرے بس کا روگ نہیں۔تو کیوں اپنے رزق کو ضائع کروانا چاہتا ہے‘‘۔اللہ تعالیٰ کو اپنے پیارے بندے کا یہ بے تکلفانہ شکوہ اتنا پسند آیا کہ جب آپؓ درس لینے کیلئے حکیم صاحب کے پاس پہنچے تو انہوں نے اصرار کے ساتھ آپؓ کی رہائش اور کھانے کا انتظام اپنے ہاں کر دیا۔حضورؓ نے وہاں رہ کر قریباً دو برس تک طب کی تعلیم حاصل کی اور پھر قرآن اور حدیث کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے بھوپال چلے گئے۔

بھوپال پہنچ کر اپنا سامان ایک سرائے میں رکھ کر آپؓ شہر کی طرف روانہ ہوئے۔جب واپس پہنچے تو دیکھا کہ سامان تو جوں کا توں موجود ہے لیکن اس میں سے رقم ساری غائب ہے۔چنانچہ آپؓ ایک مسجد میں اٹھ آئے۔تین روز فاقہ میں گزرے۔پھر ریاست کے منشی جمال الدین نماز کے لئے تشریف لائے۔ایک شخص کو کسمپرسی میں دیکھا تو ہمراہیوں کو استفسار کے لئے بھیجا۔آپؓ نے کوئی سیدھا جواب نہ دیا۔منشی صاحب زیرک آدمی تھے،خود آئے کچھ سوالات کئے اور پھر اپنی نبض دکھائی۔آپؓ نے نسخہ تجویز کیا اور منشی صاحب نے آپؓ کو کھانے کی دعوت دی۔آپ نے قبول نہ کی تو انہوں نے کہا کہ رسول کریمؐ نے دعوت کے انکار کو پسند نہیں فرمایا۔اس پر آپؓ راضی ہوگئے۔منشی صاحب کا ایک فرستادہ آپؓ کو لینے کو حاضر ہوا تو آپ نے اسے بتایا کہ آپؓ میں چلنے کی بھی سکت نہیں ہے۔اس نے آپؓ کو اپنے کندھوں پر اٹھالیا اور منزل تک پہنچایا۔

بھوپال میں قیام کے دوران ہی ایک امیرزادہ کا علاج کیا تو اس نے اتنا روپیہ پیش کیا کہ حج واجب ہوگیا چنانچہ آپؓ حج کی نیت سے حجاز مقدس روانہ ہوگئے۔آپؓ کے استاد نے روانگی سے پہلے آپؓ کو نصیحت کی ’’نورالدین! خدا نہ بننا اور نہ خدا کا رسول‘‘۔آپؓ کے استفسار پر انہوں نے بتایا کہ یہ قدرت صرف اللہ کو حاصل ہے کہ جو چاہتا ہے کر لیتا ہے اور یہ امر صرف رسولوں کو سزاوار ہے کہ ان کی بات نہ ماننے والے غضب کے مورد بنتے ہیں۔اگر لوگ تمہاری بات نہ مانیں تو یہ نہ سمجھنا کہ وہ سارے جہنمی ہیں۔

حضرت نورالدینؓ بمبئی سے بحری جہاز پر جدہ کیلئے روانہ ہوئے،مکہ تک کا سفر اونٹ پر کیا۔مکہ میں علماء سے درس حدیث لینا شروع کیا،پھر مدینہ منورہ جا کر تحصیل علم کی۔واپس تشریف لائے تو بہت سی کتب ساتھ لائے یعنی ذہن بھی علم سے معمور تھا اور سامان بھی۔بھیرہ پہنچ کر حکمت کا کام شروع کیا تو دور دور سے مریض آنے لگے۔آپؓ نے مطب کیلئے ایک بڑا مکان تعمیر کروایا جس سے آپؓ 1200 روپے کے مقروض ہوگئے۔اس رقم کی ادائیگی کی سبیل دیکھنے کہ آپؓ بھیرہ سے سفر پر نکل کھڑے ہوئے اور ایک دوست سے کوٹ مستعار لیا۔سٹیشن پر پہنچ کر ٹکٹ کی خرید کے لئے جیب میں ہاتھ ڈالا تو جیب میں اتنی ہی رقم موجود تھی جتنی لاہور جانے کے لئے درکار تھی۔لاہور پہنچ کر آپؓ دہلی کا ٹکٹ خریدنا چاہتے تھے تو ایک شناسا نے دُور سے آپؓ کو دیکھا اور اپنے ذرائع سے ٹکٹ لے کر خدمت میں پیش کیا۔آپؓ نے جیب میں ہاتھ ڈالا تو دوست نے اصرار کے ساتھ کہا کہ وہ کسی قیمت پر پیسے وصول نہیں کرے گا۔دہلی میں ایک بار پھر منشی جمال الدین سے ملاقات ہوئی جن کا داماد بیمار تھا۔انہوں نے آپؓ کو اپنے پاس ٹھہرا لیا اور پہلے پانچ سو اور کچھ عرصہ بعد سات سو روپے پیش کئے چنانچہ سارا قرضہ اتر گیا۔

کچھ عرصہ بعد ایک رؤیا کے تحت حضرت نورالدینؓ کشمیر چلے گئے جہاں آپ شاہی طبیب مقرر ہوئے اور پندرہ برس تک اس عہدہ جلیلہ پر فائز رہے۔جموں میں ہی آپؓ کو زخم آ گیا اور ایک مہینہ کا سفر درپیش ہونے کی وجہ سے پالکی کا انتظام کیا گیا۔آپؓ نے خدا تعالیٰ کے شکریہ کے طور پر اس سفر کے دوران قرآن شریف کی تلاوت شروع کی اور چودہ پارے حفظ کر لئے۔بعد میں بقیہ پارے یاد کر کے پورا قرآن کریم نہایت مختصر وقت میں حفظ کر لیا۔آپؓ نے یہ دعویٰ بھی فرمایا ’’مجھ سے خدا نے وعدہ کیا ہے کہ میں تمہیں دشمن کے مقابل پر اس کے معنے سمجھاؤں گا‘‘۔

چنانچہ جب دھرم پال نے اپنی کتاب میں قرآن شریف پر اعتراضات کئے تو حضورؓ کو دو سجدوں کے درمیان توجہ کرنے پر حروف مقطعات کا وسیع علم دیا گیا۔

قادیان ہجرت فرمانے کے بعد آپؓ کا روزانہ کا معمول تھا کہ صبح سویرے بیماروں کو دیکھتے پھر طلبہ کو درس حدیث و طبی کتب دیتے،مثنوی شریف اور حضرت مسیح موعودؑ کی کتب کا درس بھی گاہے دیتے۔بعد نماز عصر روزانہ درس قرآن شریف دیا کرتے اور عموماً صبح کے وقت عورتوں میں بھی درس قرآن شریف دیا کرتے۔اوائل زمانہ میں

باقی صفحہ 10 پر ملاحظہ فرمائیں

جس میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا کہ: وَلَنْ تَزَا لَ ھٰذِہِ الْاُمَّۃُ قَائِمَۃً عَلٰی اَمْرِاللّٰہِ لَا یَضُرُّ ھُمْ مَنْ خَالَفَھُمْ حَتّٰی یَاْ تِیَ اَمْرُ اللّٰہِ۔ کہ اس امت کی ایک جماعت ہمیشہ اللہ کے دین پر مضبوطی سے قائم رہے گی اور قیامت تک کوئی مخالف ان کو تکلیف یا نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔ (بخاری، کتاب العلم، مسلم کتاب الزکوٰۃ)۔ اسی طرح ایک اور روایت میں آتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: یَحْمِلُ ھٰذَ الْعِلْمَ مِنْ کُلِّ خَلْفٍ عُدُوْلُہٗ یَنْفُونَ عَنْہُ تَحْرِیْفَ الْغَالِیْنَ وَانْتِحَالَ الْمُبْطِلِینَ و تَاْوِیلَ الْجَا ھِلِیْنَ۔ یعنی ہر دور میں اس علم (یعنی دین اسلام) کے حامل ایسے افراد ہوں گے جو عادل اور امانتدار ہیں، جو غلو کرنے والوں کے غلو اور ان کی تحریفات کو دین سے چھانٹتے رہیں گے اور باطل پرستوں کے فریب اور غلطیوں کو دور کرتے رہیں گے۔ اور جاہلوں اور ان پڑھ لوگوں کی غلط تاویلات کی نفی کرتے رہیں گے۔
(مشکوٰۃ کتاب العلم حدیث:44، صحیح مسلم، حدیث247,156)۔ اس حدیث میں بھی مختلف الفاظ کے ساتھ اہل علم ہی کا تذکرہ کیا گیا ہے کہ اس امت میں ایسے لوگ قیامت تک ہوتے رہیں گے جو یہ تین امور سرانجام دیتے رہیں گے۔ یہ کون لوگ ہوں گے اس کی وضاحت حدیث مجدد دین سے ہوتی ہے جس میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: اِنَّ اللّٰہَ سَیَبْعَثُ عَلٰی رَاْسِ کُلِّ مِاْۃِ سَنَۃٍ مَنْ یُّجَدِّدُ لِھٰذِہِ الْاُمَّۃِ اَمْرَ دِیْنِھَا۔ یقیناً اللہ تعالیٰ ہر صدی کے سر پر ایسے افراد کو مبعوث کرتا رہے گا جو اس امت کے دین کے معاملہ کی تجدید کرتے رہیں گے۔
(مشکوٰۃ کتاب العلم حدیث:43 سنن ابوداؤد کتاب الملاحم، حدیث 4291)

مذکورہ بالا احادیث سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ نبی اکرم ﷺ کی بعثت صرف دَورِ اوّل تک محدود نہیں تھی بلکہ آپؐ کی بعثت کا پھیلاؤ آپؐ کے نائبین کے ذریعہ قیامت تک ہوتا رہے گا، آپؐ کی نیابت اور وراثت چلتی چلی جائے گی اور ایسے لوگ پیدا ہوتے رہیں گے جو ان احادیث میں مذکور تین فرائض ادا کرتے رہیں گے۔ اول یہ کہ: دین کے معاملہ میں غلو کرنے والوں کے غلو اور ان کی تحریفات کو اس دین سے چھانٹتے رہیں گے۔ دوم یہ کہ: باطل پرستوں کی بدعات و غلط کاریوں اور ان کے فریب کو اس دین سے دور کرتے رہیں گے۔ اور سوم یہ کہ: جاہل و نادان، کم علم لوگوں کی غلط تاویلات کی نفی کرتے رہیں گے۔ یہ فرائض بجز علماء کے کوئی اور سرانجام نہیں دے سکتا۔ یہ انہی کا فرض اور انہی کی ذمہ داری ہے۔

ب: حدیث مجددین کے خصوصی معنی اس وقت لئے جائیں گے جب لفظ "مَنْ" سے ایک خاص وجود مراد لیا جائے۔ جیسا کہ علماء اور محدثین نے حدیث مجدد دین سے ایک خاص فرد مراد لیا ہے۔ ان معنوں کی رو سے امت مسلمہ کے اوّلین دور میں خلافت راشدہ کے بعد خلافت کا ایک سلسلہ مجدّد دین امت کی صورت میں ظاہر ہوا اور حدیث مجدد دین کے مطابق ہر صدی اور ہر دور میں ایسے آئمہ اور علماء ربانی، فقہاء، محدثین اور مفسرین ظاہر ہوتے رہے جو دین اسلام کی آبیاری کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اور یہ سلسلہ تیرہ صدیوں تک جاری رہا اور چودھویں صدی کے مجدّد جس نے مسیح و مہدی کی صورت میں ظاہر ہونا تھا اس کے لئے اللہ تعالیٰ نے حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام کو اپنی حکمت کاملہ سے منتخب فرمایا اور بلاشبہ آپ کا وجود ہی وہ مجدّد ہے جسے احادیث میں رسول اللہ ﷺ نے نبی اللہ، مسیح موعود اور امام المہدی کے خطابات سے یاد فرمایا تھا۔ آپؑ ہی کے ذریعہ نبی اکرم ﷺ کی پیشگوئی: ثُمَّ تَکُوْنُ خِلاَ فَۃً عَلٰی مِنْھَاجِ النُّبُوَّۃِ بھی پوری ہوئی جس کا سلسلہ تا قیامت جاری رہے گا اور خلفاء احمدیت اس دور آخرین میں تجدید دین اسلام کا فریضہ سرانجام دے رہے ہیں اور دیتے رہیں گے۔

علاوہ ازیں اس حدیث میں آنے والے لفظ 'مَنْ' سے اور دیگر احادیث جن کا ذکر گزشتہ سطور میں آچکا ہے، یہ مفہوم بھی اخذ ہوتا ہے کہ اس سے مراد ایک جماعت ہو۔ اور یہ جماعت وہی ہے جسے رسول اللہ ﷺ نے ہدایت یافتہ فرقہ قرار دیتے ہوئے اس کی یہ علامت بیان فرمائی تھی کہ: مَا اَنَا عَلَیْہِ وَ اَصْحَابِی؛ کہ وہ جماعت میرے اور میرے صحابہؓ کے نمونے پر چلنے والی جماعت ہوگی۔
(جامع ترمذی کتابُ الایمان، باب اِفْتِرَاقِ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ)

اور اس آخرین کے دور میں وہ جماعت، سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ذریعہ قائم ہونے والی جماعت احمدیہ ہی ہے۔ جو من حیث الجماعت بھی خلافت احمدیہ کے زیر سایہ تجدید دین کا فریضہ سرانجام دے رہی ہے۔ اور دین اسلام کی سچی اور صحیح تصویر اس وقت ساری دنیا کے سامنے پیش کر رہی ہے۔ سیدنا حضرت مسیح موعودؑ فرماتے ہیں کہ: "اس جماعت میں وہ ساری علامتیں پائی جاتی ہیں جو آخَرِیْنَ مِنْھُمْ کے لفظ سے مفہوم ہو رہی ہیں۔ اور ضرور تھا کہ خدا تعالیٰ کا فرمودہ ایک دن پورا ہوتا۔" (ایام الصلح:صفحہ73، روحانی خزائن، جلد14 صفحہ 307)

## (6) مجدّد دین کی پہچان کا معیار

بنیادی طور پر مجددین اپنے تجدیدی کارناموں سے پہچانے جاتے ہیں۔ علامہ شبلی نعمانی مجدّد دین کی پہچان کے معیار کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ: "ان کی پہچان کا سب سے بڑا معیار عقائد و اعمال، اخلاق، اور طرق دعوت میں رسول اکرم ﷺ کا اتباع کامل ہے، ان کا کام یہ ہے کہ وقت کے اوہام و رسوم و اعمال کو جو باہر سے آکر دین میں شامل ہو گئے ہوں دور کریں اور امورِ دین میں جو امور مٹ گئے ہوں ان کو دوبارہ جاری کریں۔" (سیرۃ النبی ﷺ از شبلی نعمانی، جلد سوم صفحہ 15 حاشیہ)

حضرت مسیح موعودؑ نے بھی یہ فرمایا ہے کہ: "عنقریب میرے کاموں کے ساتھ مجھے شناخت کرو گے۔" (برکات الدعا، روحانی خزائن جلد6 صفحہ 36)

حضرت مسیح موعودؑ کا دور ایسا تھا جس میں ہر طرح کی خرابیاں پیدا ہو گئیں تھیں امّت مسلمہ اعتقادی و عملی غلطیوں کا شکار ہو چکی تھی۔ اسلام سخت فتنہ کی حالت میں تھا اور عیسائیوں ہندوؤں اور دیگر مذاہب والوں کے اسلام پر حملے اس قدر ہو رہے تھے کہ دین اسلام غربت کی حالت میں چلا گیا تھا۔ اس لئے آپؑ کے ذریعہ ہونے والی تجدید دین میں ایسی جامعیت اور ہمہ گیری نظر آتی ہے کہ جس کا نمونہ پہلے کسی دَور میں نظر نہیں آتا۔ اس حقیقت سے مجدّد صدی اور مجدد الف آخر کا فرق روز روشن کی طرح نمایاں ہو جاتا ہے۔ اور حضور علیہ السلام کی علمی تصانیف، ملفوظات، مکتوبات اور اشتہارات ہی میں دراصل آپ علیہ السلام کے تجدیدی کارنامے ہیں جو روحانی خزائن کی صورت میں محفوظ ہیں۔

حضرت مسیح موعودؑ کی علمی تصانیف میں عقائد و عبادات، معاملات اور اخلاقی تعلیم سب کچھ ہی موجود ہے۔ اور اس بڑھ کر وہ حقائق و معارف قرآن اور دقائق فرقان ہیں جن تک رسائی بہت مشکل ہے۔ اس کے لئے تقویٰ و طہارت اور بلندی فکر و نظر کی ضرورت ہے۔

**(باقی آئندہ)**

بھی اپنے اندر بہت سے معنی ، مضامین اور حکمتیں سموئے ہوئے ہے۔ ادارہ تالیفات اشرفیہ، ملتان پاکستان کی شائع کردہ '' گلدستہ تفاسیر'' میں ہر صدی کے شروع میں مجدد آنے کی حکمت یوں بیان کی گئی ہے کہ:'' قیامت ایک نہیں بلکہ کئی ہیں۔ایک قیامت ہے شخصی اور ایک قیامت ہے قرنی اور ایک قیامت ہے کلّی۔ شخصی قیامت ، ہر شخص کی موت ہے۔ حدیث میں فرمایا گیا: مَنْ مَاتَ فَقَدْ قَامَتْ قِیَامَتُہٗ؛ جو مر گیا اس کی قیامت قائم ہوگئی۔تو یہ شخصی قیامت ہے کہ ہر شخص کے اوپر آرہی ہے۔ یعنی ایک زندگی ختم ہوتی ہے اور دوسری زندگی شروع ہوتی ہے۔تو یہ شخصی زندگی ہے، شخصی موت ہے اور شخصی قیامت بھی۔ دوسری قیامت ہے قرنی، یعنی ایک نسل کا اختتام جس کا اندازہ تخمینہ سو برس ہے۔سو برس کے اندر ایک نسل ختم ہو جاتی ہے اور دوسری نسل کا آغاز ہوتا ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ کسی فرد کی عمر اتفاق سے بہت بڑھ جائے سو دو سو برس ہو جائے۔تو ایک فرد کا نام زمانہ نہیں ہوتا۔ زمانہ کہتے ہیں اکثریت کو کہ ایک نسل کی نسل آجائے اور نسل کی نسل ختم ہو جائے۔ ایک آدھ فرد رہ جائے تو اس سے نسل پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔تو گویا ایک صدی رکھی گئی ہے ایک نسل کے لئے تخمینہ کے طور پر۔اس واسطہ حدیث میں تجدید کا وعدہ فرمایا گیا ہے کہ دین کو تازہ بتازہ کیا جائے۔اور ہر صدی کے اوپر مجدد کا وعدہ کیا گیا ہے۔ ............ ہر سو برس کے بعد اللہ تعالیٰ مجدد پیدا کرے گا۔لوگ اپنی خود رائیوں سے دین میں جو خلط ملط کریں گے، کچھ بدعات ملادیں گے کچھ منکرات، مجدد آکر پھر دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی الگ کر دے گا۔ اور پھر از سر نو دین تازہ بہ تازہ ہو جائے گا۔اس لئے وعدہ کیا گیا ہے کہ ایک طبقہ ہمیشہ اس امت میں حق پر رہے گا۔کبھی حق منقطع نہیں ہوگا۔اس سے وہ ایک بیج کی مانند ہوگا۔اس میں سے کونپلیں پھوٹیں گی۔ اور نئی شاخیں پھر ابھر آئیں گی۔ اور مجدد ین آکر دین کی تجدید کریں گے۔ ......تو ہر سو برس کے بعد مجدد کا وعدہ اس لئے کیا گیا ہے کہ سو ہی برس ہوتے ہیں ایک نسل کے۔ جب نسل آتی ہے تو نظریات بھی نئے ہوتے ہیں۔ کچھ حالات بھی نئے ہوتے ہیں۔ زمانے میں کچھ ترقی ہوتی ہے۔ ان ترقیات سے نئے نئے سوالات پیدا ہوتے ہیں تو لوگوں میں اشتباہ پیدا ہوتا ہے دین کے بارہ میں ۔مجدّد آکر اس قرن کی ضروریات کو سامنے رکھ کر دین کی تجدید کرتا ہے تو پھر دین قلوب میں تازہ بہ تازہ ہو جاتا ہے۔ کیونکہ ایک نسل کے آغاز اور ایک نسل کے اختتام کا عمومی اندازہ سو برس ہے اس لئے سو برس پر مجدد کا وعدہ کیا گیا ہے۔اس کا حاصل نکلا کہ ہر سو برس کے بعد ایک قیامت قائم ہوتی ہے یعنی ایک نسل ختم ہو کر دوسری نسل کے لئے جگہ چھوڑتی ہے۔اسے قیامت قرنی کہتے ہیں۔''

( گلدستہ تفاسیر، جلد 7، صفحہ 277-276)

## (4) حدیث مجددین میں آنے والے لفظ 'مَن' کی تشریح

مَنْ کا لفظ عربی میں واحد اور جمع دونوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ لہٰذا مَنْ سے مراد ایک فرد بھی ہو سکتا ہے اور بہت سے افراد بھی ہو سکتے ہیں اور ایک گروہ یا بالفاظ دیگر ایک جماعت بھی ہو سکتی ہے۔امام راغب الاصفہانیؒ لفظ 'مَنْ ' کے بارہ میں لکھتے ہیں کہ:'' مَنْ ، واحد جمع مذکر مؤنث سب کے لئے یکساں طور پر استعمال ہوتا ہے چنانچہ آیت: وَ مِنْھُمْ مَّنْ یَّسْتَمِعُ اِلَیْکَ؛ اور ان میں سے بعض ایسے ہیں جو تمہاری باتوں کی طرف کان دھرتے ہیں۔الانعام:26 میں مَنْ کے بعد ضمیر واحد مذکر لائی گئی ہے۔اور آیت وَ مِنْھُمْ مَّنْ یَّسْتَمِعُوْنَ اِلَیْکَ ؛ اور ان میں سے بعض ایسے ہیں جو تمہاری باتوں کی طرف کان لگائے رکھتے ہیں۔ یونس:43 میں مَنْ کی طرف ضمیر جمع لوٹ رہی ہے۔ نیز فرمایا: وَمَنْ یَّقْنُتْ مِنْکُنَّ لِلّٰہِ ؛ اور تم میں سے جو اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کرے گی۔ (الاحزاب:32) میں ضمیر مؤنث لوٹ رہی ہے۔ (مفردات امام راغبؒ، کتاب النون، زیر حروف:'من')

امام جلال الدین سیوطیؒ تحریر فرماتے ہیں کہ:'' من فقط اسم وارد ہوا کرتا ہے موصولہ ہوتا ہے جیسے: وَلَہٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ؛ وَمَنْ عِنْدَہٗ لَایَسْتَکْبِرُوْنَ؛ اور نکرہ موصوفہ ہوتا ہے مثلاً: وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّقُوْلُ ؛ یعنی فریق (ایک فریق کہتا ہے )۔ (الاتقان، از امام جلال الدین سیوطیؒ، باب:40 زیر لفظ 'من')

تفسیر روح البیان میں سورۃ البقرہ کی آیت :وَمِنَ النَّاسِ مَنْ یَّقُوْلُ ؛ میں موجود لفظ 'مَنْ ' کے بارہ میں لکھا ہے:'' مَنْ موصوفہ ہے کیونکہ کوئی مخصوص انسان مراد نہیں ہے۔گویا کہا یہ گیا ہے کہ وَمِنَ النَّاسِ نَاسٌ۔ اسی آیت کے تحت ایک نکتہ یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ: لفظ 'مَنْ ' میں دو اعتبار ہوتے ہیں لفظی اور معنوی۔لفظاً یہ مفرد آتا ہے اور معنوی اعتبار سے مَنْ جمع کا فائدہ دیتا ہے۔ جب لفظی اعتبار ہو تو مَنْ کے بعد ضمیر مفرد لائی جاتی ہے اور معنوی اعتبار ہو تو ضمیر جمع کی لائی جاتی ہے۔''

(تفسیر روح البیان ، از علامہ محمد اسمعیل حقی البروسویؒ ، زیر آیت سورۃ البقرہ: 9)

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد لکھتے ہیں کہ:'' بعض حضرات نے حدیث کے لفظ 'مَنْ ' کی بھی مختلف تعبیریں کی ہیں لفظ مَنْ واحد اور جمع دونوں کے لئے آتا ہے اس لئے یہ بات عین قرین قیاس ہے کہ ایک ہی صدی میں ایک سے زیادہ مجدد پیدا ہوں۔ دین اپنے معنی کے لحاظ سے بڑا وسیع ہے کسی ایک شخص کا تمام علوم دینیہ پر حاوی ہونا اور نہ صرف حاوی ہونا بلکہ اس میں مرتبہ تجدید حاصل کرنا بہت مشکل ہے۔اس لئے بعض علماء نے نہ صرف ایک سے زیادہ مجدد بلکہ جماعت مجددین کے احتمال کا اظہار فرمایا ہے۔''

(سیرت مجدّد الف ثانی از پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، امام ربانی فاؤنڈیشن کراچی، صفحہ 372۔حاشیہ میں ذکر کیا گیا ہے کہ تفصیلات کے لئے ان مآخذ کی طرف رجوع کیا جائے: مجمع بحار الانوار جلد اول صفحہ 177، مجموعۃ الفتاویٰ جلد اول صفحہ 153، اشعۃ اللمعات جلد اول صفحہ 182، لمعات التنقیح جلد اول صفحہ 293)

علامہ شبلی نعمانی لکھتے ہیں:'' یہ بھی ممکن ہے کہ ایک ہی وقت میں مختلف ملکوں میں یا ایک ہی ملک کے مختلف حصوں میں یا جماعتوں میں مختلف مجددینِ ملّت ہوں۔''

(سیرۃ النبی ﷺ از شبلی نعمانی، جلد سوم صفحہ 15 حاشیہ)

اس بحث کا ماحصل یہی ہے کہ ایک صدی کا ایک مجدّد بھی ہو سکتا ہے اور ایک جماعت اور ایک گروہ بھی ہو سکتا ہے۔ لہٰذا حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام جب چودھویں صدی کے مجدد کے طور پر ظاہر ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے آپؑ کو مسیح موعود و مہدی موعود کے مقام نبوت پر فائز فرمایا تو آپؑ کے بعد وہی تجدید کا کام جو آپؑ کے سپرد کیا گیا تھا وہ اب آپؑ کے خلفاء کے ذریعہ پورا ہوتا چلا جارہا ہے۔ پس حضرت مسیح موعودؑ کا ہر خلیفہ آپؑ کا خلیفہ ہونے کی وجہ سے مجدّد وقت بھی ہے۔ اور وہ افراد جو ان خلفاء کا کسی نہ کسی رنگ میں ہاتھ بٹا رہے ہیں وہ سب تجدید دین کے اس کام میں شریک ہیں اس لئے کہ یہ دور حضرت مسیح موعودؑ ہی کا دَور ہے۔

## (5) حدیث مجددین کے دو معنی

حدیث مجددین میں آنے والے کلمات کے چونکہ مختلف مفہوم بیان کئے جاتے ہیں اس لئے حدیث کے بنیادی طور پر حسب ذیل دو معنی لئے جاتے ہیں:

الف: حدیث مجددین کے عمومی معنی کی وضاحت ایک حدیث سے ہوتی ہے

''اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کی حفاظت کے لئے اس ضرورت کا بھی تکفّل فرمایا اور اس کے آخری رسول حضرت محمد ﷺ نے مختلف موقعوں پر حکمت الٰہی کے اس فیصلہ کا اعلان فرمایا کہ: اللہ تعالیٰ میری امت میں قیامت تک ایسے لوگ پیدا کرتا رہے گا جو دین کی امانت کے حامل و امین اور محافظ ہوں گے وہ اہل افراط وتفریط کی تحریفات، اہل زیغ و ہوا کی تراشی ہوئی بدعات اور حق نا آشنا مدعیوں کی تاویلات سے دین کو محفوظ رکھیں گے۔ اور اس کو اس کی بالکل اصلی شکل میں (جس میں کہ وہ ابتدا میں خود نبی ﷺ کے ذریعہ آیا تھا) امت کے سامنے پیش کرتے رہیں گے۔ اور اس میں نئی روح پھونکتے رہیں گے۔ اسی کام کا اصطلاحی عنوان تجدید دین ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے جن بندوں سے یہ کام لے وہی مجدد دین ہیں۔''

(تذکرہ مجدد الف ثانیؒ، از مولانا محمد منظور نعمانی، دارالاشاعت کراچی، صفحہ:15۔14)

مولانا محمد منظور نعمانی حدیث مجدد دین کی وضاحت کرتے ہوئے مزید لکھتے ہیں کہ: ''دراصل رسول اللہ ﷺ کا مقصد اس ارشاد سے امت کو یہ اطمینان دلانا ہے کہ یہ دین کبھی محرف نہ ہو سکے گا اور نہ مرور زمانہ سے یہ بوسیدہ ہوگا اور نہ زمانہ کے انقلابات اس کی حقیقت کو بدل سکیں گے بلکہ اللہ تعالیٰ اس کی بقا اور حفاظت اور تجدید کا انتظام برابر کرتا رہے گا اور ہر دور اور ہر قرن میں ایسے بندے پیدا ہوتے رہیں گے جو دین پر سے اس گرد وغبار کو برابر جھاڑتے رہیں گے جو زمانہ کی ہواؤں سے اس پر پڑے گا اور اس کی کہنگی دور کرنے کے لئے اس کی رگوں میں تازہ خون اپنی جدوجہد سے دوڑاتے رہیں گے۔ اس تشریح کی بناء پر یہ حدیث اللہ تعالیٰ کے محکم وعدے اِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ؛ کے سلسلہ کے ایک الٰہی انتظام کا بیان ہوگی۔

امت مطمئن رہے کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد بھی آپؐ کا لایا ہوا دین محفوظ رہے گا اور آپؐ کا روشن کیا ہوا چراغ ہمیشہ یونہی روشن رہے گا اور اللہ تعالیٰ اس امت ہی میں سے ایسے بندے ہر دور میں کھڑے کرتا رہے گا جو اللہ ورسول ﷺ کی اس امانت کی حفاظت کریں گے اور اس کو اس کی اصلی شکل میں پیش کرتے رہیں گے۔ اور اس طرح آپؐ کی لائی ہوئی ہدایت، انسانی نسل کی آپؐ کے بعد بھی ہمیشہ ہمیشہ رہنمائی کرتی رہے گی اور اللہ کے بندے اس کی روشنی میں سعادت کی راہ پر چلتے رہیں گے۔ اور اس دین کی حقیقت تحریفوں اور تاویلوں کے پردوں میں کبھی اس طرح گم نہ ہو سکے گی جس طرح پہلے نبیوں کے ذریعہ آئی ہوئی ہدایتیں دنیا سے گم ہو گئیں۔'' (تذکرہ مجدد الف ثانیؒ، از مولانا محمد منظور نعمانی، دارالاشاعت کراچی، صفحہ 20-19)

## (2) تجدید کے کیا معنی ہیں؟

مجددین کے حالات زندگی پر نظر ڈالنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہر مجدّد نے دین کے کسی خاص شعبہ میں تجدید دین کی ہے۔ جب مختلف قسم کی بدعتیں اور بداعمالیاں لوگوں کے اعمال وافعال میں پیدا ہوئیں تو ان کی اصلاح کی خدمت سرانجام دی۔ مولانا محمد منظور نعمانی لکھتے ہیں کہ: ''اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کی حفاظت کیلئے اس ضرورت کا بھی تکفّل فرمایا اور اس کے آخری رسول حضرت محمد ﷺ نے مختلف موقعوں پر حکمت الٰہی کے اس فیصلہ کا اعلان فرمایا کہ: اللہ تعالیٰ میری امت میں قیامت تک ایسے لوگ پیدا کرتا رہے گا جو دین کی امانت کے حامل و امین اور محافظ ہوں گے وہ اہل افراط وتفریط کی تحریفات، اہل زیغ وہوا کی تراشی ہوئی بدعات اور حق نا آشنا مدعیوں کی تاویلات سے دین کو محفوظ رکھیں گے۔ اور اس کو اس کی بالکل اصلی شکل میں (جس میں کہ وہ ابتدا میں خود نبی ﷺ کے ذریعہ آیا تھا) امت کے سامنے پیش کرتے رہیں گیا اور اس میں نئی روح پھونکتے رہیں گے۔ اسی کام کا اصطلاحی عنوان تجدید دین ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے جن بندوں سے یہ کام لے وہی مجدد دین ہیں۔'' (تذکرہ مجدد الف ثانیؒ از مولانا محمد منظور نعمانی، دارالاشاعت کراچی، صفحہ 15-14)

علامہ شبلی نعمانی مجددین کے ذریعہ تجدید دین کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ: ''ان کی پہچان کا سب سے بڑا معیار عقائد واعمال، اخلاق، اور طریق دعوت میں رسول اکرم ﷺ کا اتباع کامل ہے، ان کا کام یہ ہے کہ وقت کے اوہام ورسوم و اعمال کو جو باہر سے آکر دین میں شامل ہو گئے ہوں دُور کریں اور امورِ دین میں جو امور مٹ گئے ہوں ان کو دوبارہ جاری کریں۔'' (سیرۃ النبیؐ از شبلی نعمانی، جلد سوم صفحہ 15 حاشیہ)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام تحریر فرماتے ہیں کہ:

''ہر ایک مجدد ان مفاسد کے دُور کرنے کے لئے مبعوث ہوتا ہے جو زمین پر سب سے زیادہ خطرناک اور سب سے زیادہ موجبِ ہلاک اور نیز سب سے زیادہ کثرت میں ہوتے ہیں اور انہی خدمات کے مناسب حال اس مجدد کا نام آسمان پر ہوتا ہے۔'' (تریاق القلوب، روحانی خزائن، جلد 15 صفحہ 165)

## (3) حدیث مجدد دین میں آنے والے لفظ رأس کے معنی

سیرت مجدد الف ثانیؒ کے مصنف پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد لکھتے ہیں کہ: ''حدیث کے الفاظ: عَلٰی رَأْسِ کُلِّ مِائَۃِ سَنَۃٍ ؛ کی مختلف علماء فقہا نے مختلف تعبیریں کی ہیں۔ مثلاً

(1) مجدد وقت صدی کے آخر میں یا شروع میں ہوگا۔ (ملا علی قاری)

(2) صدی کے آخر یا قریب آخر ظاہر ہوگا۔ (شیخ عبدالحق محدث دہلوی)

(3) مجدد کے لئے ضروری ہے کہ ایک صدی کا آخر یا دوسری صدی کا اوّل پائے۔ اور شریعت کو زندہ کرے۔ (مولانا عبدالحیٔ لکھنوی)

(4) سن ہجری سے صدی کا تعین مناسب نہیں کیونکہ یہ سن تو حضرت عمرؓ کی ایجاد ہے۔ اس لئے یہ مفہوم لینا مناسب ہوگا کہ اللہ تعالیٰ ہر دَور اور ہر قرن میں مجدد بھیجے گا۔ (بعض محققین)

دوسری احادیث میں بھی رَأْسُ مِائَۃِ سَنَۃٍ آیا ہے اور وہاں اس سے مطلق صدی مراد لی گئی ہے، نہ کہ صدی باعتبار سن ہجری۔ مثلاً بخاری شریف میں یہ حدیث آتی ہے: نبی ﷺ نے اپنی آخری عمر میں ایک مرتبہ نماز عشاء پڑھائی جب آپ سلام پھیر چکے تو کھڑے ہو گئے اور فرمایا کہ اَرَیْتُکُمْ لَیْلَتَکُمْ ھٰذِہٖ فَاِنَّ رَأْسَ مِائَۃِ سَنَۃٍ فِیْھَا لَا یَبْقٰی مِمَّنْ ھُوَ عَلٰی ظَھْرِالْاَرْضِ اَحَدٌ؛ دیکھو! آج کی رات سے سو برس کے آخر تک کوئی شخص جو زمین میں ہے زندہ نہ رہے گا۔

بہر کیف حدیث تجدید سے یہ مراد لینا مناسب ہوگا مجددین مطلق صدی میں ظاہر ہوں گے یعنی دو مجددین کے درمیان فاصلہ زمانی قریب قریب ایک صدی ہوگا۔ عین ممکن ہے کہ اس درمیانی عرصہ کا اختتام ہجری صدی کے آخر یا شروع میں ہو۔'' (سیرت مجدد الف ثانی از پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، امام ربانی فاؤنڈیشن کراچی، صفحہ: 372۔371)

## ہر صدی کے شروع میں مجدد آنے کی حکمت

حدیث مجددین رسول اللہ ﷺ کے ان ارشادات میں سے ایک ہے جن کے بارہ میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا کہ مجھے 'جوامع الکلم' عطا کئے گئے ہیں۔ یعنی ایسے کلمات جو مختصر ہونے کے باوجود کثیر معنی رکھتے ہیں۔ اس لئے یہ حدیث

## حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کی وفات

حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ متفقہ طور پر خلیفہ راشد تھے جو 99 ہجری میں خلیفہ بنے اور صرف دو سال پانچ ماہ خلیفہ رہ کر 101 ہجری میں وفات پائی۔آپ کی عمر قریباً 40 سال تھی۔آپ کی وفات سے متعلق دو روایات ہیں۔ایک یہ کہ علالت طبعی تھی۔دوسرا بیان یہ ہے کہ زہر کا نتیجہ تھا۔کیونکہ بنی امیہ نے جب یہ محسوس کیا کہ اگر کچھ دنوں تک آپؒ کی خلافت قائم رہی تو آپؒ بنو امیہ کا زور توڑ کر خلافت کی اصلاحات کو اس قدر مستحکم کر دیں گے کہ پھر اُن کا گزشتہ اقتدار واپس نہ آسکے گا اس لئے انہوں نے آپؒ کے ایک خادم کو ایک ہزار اشرفی دے کر زہر دلوا دیا۔آپؒ کو دورانِ علالت میں اس کا علم ہو گیا۔لیکن آپؒ نے اس کا کوئی انتقام نہیں لیا بلکہ اشرفیاں واپس لے کر بیت المال میں داخل کر دیں اور غلام کو آزاد کر دیا۔

(تاریخ اسلام،از شاہ معین الدین احمد ندوی،جلد اول صفحہ 537۔بحوالہ طبقات ابن سعد،تذکرہ عمر بن عبدالعزیزؒ)

پس حضرت مصلح موعودؓ کا واقعۂ قتل سے بچ جانا ایک معجزہ ہے اور اس حملہ کے نتیجہ میں کچھ عرصہ بیمار رہنے کے بعد وفات پانا شہادت ہے،رضی اللہ عنہ۔

## اعتراض:4: حضرت مسیح موعودؑ کے بعد کسی نئے مجدد کی ضرورت کیوں نہیں ہے؟ یا حضرت مسیح موعودؑ کے بعد مجدّد کون ہے؟

### جماعت احمدیہ مبائعین کا مجدّد دین کے بارہ میں متفقہ عقیدہ

جماعت احمدیہ کا عقیدہ مجدّد دین سے متعلق نہایت واضح ہے۔جماعت احمدیہ حدیث مجدّد دین کو بھی تسلیم کرتی ہے،اور اس حدیث کے مطابق امت مسلمہ میں گزشتہ تیرہ صدیوں میں وقتاً فوقتاً جو مجدّد دین ظاہر ہوئے ان کو بھی تسلیم کرتی ہے۔

جماعت احمدیہ کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ چودھویں صدی کے مجدّد کے طور پر اللہ تعالیٰ نے سیدنا حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام کو مقام نبوت پر فائز کرتے ہوئے مسیح موعود اور امام مہدی کے طور پر بھیجا۔اور آپ کو اللہ تعالیٰ نے الہاماً فرمایا کہ یُحْیِ الدِّیْنَ وَ یُقِیْمُ الشَّرِیْعَةَ؛(تذکرہ،ایڈیشن چہارم 1977ء،صفحہ 633و665) اور اس طریق پر آپؑ کے ذریعہ دین اسلام کے احیاء اور شریعت کے از سر نو قیام کا آغاز فرمایا گیا۔

چونکہ احادیث نبویہؐ کے مطابق مسیح موعودؑ اور امام مہدیؑ کے ذریعہ خلافت علیٰ منہاج النبوۃ کا قیام بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے مقدّر تھا اس لئے جس احیاء دین اور قیام شریعت کا آغاز سیدنا حضرت مسیح موعودؑ کے ذریعہ ہوا تھا وہ حضور علیہ السلام کے وصال کے بعد آپؑ کے خلفاء کی طرف منتقل ہو چکا ہے۔اور جماعت احمدیہ کے خلفاء اسی احیاء دین اور شریعت کے قیام یا بالفاظ دیگر تجدید دین کی ذمہ داریوں کو سرانجام دے رہے ہیں۔کیونکہ جو امور ایک نبی کی نبوت کے لئے ضروری ہیں ان کا اس نبی کے خلیفہ میں پایا جانا ضروری ہے۔اور وہی باتیں نبی کے جانشین یا خلیفہ میں مدّنظر ہوں گی۔لہٰذا جب حضرت مسیح موعودؑ تجدید دین کے لئے مبعوث فرمائے گئے تو یہ بھی ماننا پڑے گا کہ آپؑ کے بعد آپؑ کا جو بھی خلیفہ ہوگا وہ لازماً تجدید دین بھی کرے گا۔اس پہلو سے خلفاء مسیح موعودؑ ایک وقت میں خلیفہ وقت بھی ہیں اور اپنے وقت یا دَور کے مجدد بھی ہیں۔اور ان خلفاء کی طرف سے جاری کردہ نظامِ جماعت اور ان کی طرف سے وقتاً فوقتاً جاری ہونی والی تمام تر تحریکات دراصل ان کے تجدیدی کارنامے ہی ہیں۔یہی وجہ ہے کہ حضرت مسیح موعودؑ نے جس آیتِ قرآنی سے مجدد دین کا استنباط و استدلال فرمایا تھا اسی آیت کے بارہ میں یہ بھی فرمایا تھا کہ اس آیت کی تفسیر سورۃ النور کی آیت استخلاف کرتی ہے۔حضورؑ فرماتے ہیں:

''قرآن کریم کے بڑے فائدے دو ہیں جن کے پہنچانے کے لئے آنحضرت ﷺ تشریف لائے تھے۔ایک حکمت فرقان یعنی معارف و دقائق قرآن۔دوسری تاثیر قرآن جو موجبِ تزکیہ نفوس ہے۔اور قرآن کی حفاظت صرف اسی قدر نہیں جو اس کے صحفِ مکتوبہ کو خوب نگہبانی سے رکھیں کیونکہ ایسے کام تو اوائل حال میں یہود و نصاریٰ نے بھی کئے،یہاں تک کہ توریت کے نقطے بھی گن رکھے تھے۔بلکہ اس جگہ مع حفاظتِ ظاہری،حفاظتِ فوائد و تاثیر قرآنی مراد ہے اور وہ موافق سنت اللہ کے تبھی ہو سکتی ہے کہ جب وقتاً فوقتاً نائب رسول آویں جن میں ظلّی طور پر رسالت کی تمام نعمتیں موجود ہوں اور جن کو وہ تمام برکات دی گئی ہوں جو نبیوں کو دی جاتی ہوں۔جیسا کہ ان آیات میں اسی امر عظیم کی طرف اشارہ ہے اور وہ یہ ہے: وَعَدَاللّٰهُ الَّذِیْنَ ...... هُمُ الْفٰسِقُوْنَ؛ پس یہ آیت درحقیقت اس دوسری آیت؛اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ؛ کے لئے بطور تفسیر کے واقع ہے۔اور اس سوال کا جواب دے رہی ہے کہ حفاظت قرآن کیونکر اور کس طور سے ہوگی۔سو خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اس نبی کریم ﷺ کے خلیفے وقتاً فوقتاً بھیجتا رہوں گا۔'' (شہادت القرآن:صفحہ:42-43،روحانی خزائن،جلد:6 صفحہ:338-339)

اس اعتراض کا جواب دینے سے قبل یہ ضروری معلوم دیتا ہے کہ حسب ذیل چھ امور کا فہم حاصل کر لیا جائے تاکہ نفس مضمون کو سمجھنے میں آسانی ہو سکے:

### (1) مجدّد سے کیا مراد ہے اور اس کے کیا معنی ہیں؟

حدیث مجدد دین کی شرح میں یہ لکھا ہے کہ:''اکثر علماء نے اس حدیث سے یہ مفہوم مراد لیا ہے کہ ہر زمانہ میں امت کے اندر اپنے علم وفضل کے اعتبار سے سب میں ممتاز ایک ایسا شخص موجود ہوتا ہے جو دین کو نکھارتا اور تجدید کرتا ہے جسے مجدد کہا جاتا ہے۔مجدد اپنے زمانہ میں دین کے اندر ہر پیدا ہونے والی برائی اور خرابی کو دور کرتا ہے۔بدعت اور رسم و رواج کے جو گہرے پردے دین کی حقیقت پر پڑ جاتے ہیں وہ اپنے علم و معرفت کی قوت سے انہیں چاک کرتا ہے اور امت کے سامنے پورے دین کو نکھار کر اور صاف ستھرا کر کے اس کی اپنی اصلی شکل میں پیش کر دیتا ہے۔چنانچہ بعض حضرات نے تعیّن بھی کیا ہے کہ فلاں صدی میں فلاں مجدّد پیدا ہوا تھا۔اور فلاں صدی میں فلاں مجدّد موجود تھا۔

بعض علماء نے حدیث کے معنی کو عمومیت پر محمول کیا ہے،یعنی خواہ دین کی تجدید کرنے والا کوئی ایک شخص واحد ہو خواہ کوئی جماعت ہو جو دین میں پیدا کی گئی برائیوں اور خرابیوں کو ختم کرے۔''

(مظاہر حق جدید،شرح مشکوۃ المصابیح کتاب العلم،حدیث:230۔229 جلد 1 صفحہ 253۔252)

حضرت امام ملاعلی قاریؒ مجدد کے بارہ میں لکھتے ہیں:''جو سنت و بدعت میں امتیاز کر دکھائے علوم کے دریا بہائے علماء کی عزت کرے،بدعات کا قلع قمع کر دے اور اہل بدعت کو ذلیل و رسوا کر دے۔'' (مرقاۃ شرح مشکوۃ از امام ملاعلی قاریؒ،جلد دوم،صفحہ 302)

علامہ شبلی نعمانی لکھتے ہیں کہ:''خاتم النبیین محمد رسول اللہ ﷺ کے وجود باجود سے پہلے انبیاء کا سلسلہ جاری رہا۔حضورؐ کی آمد کے بعد جانشینانِ نبوت محمدی یعنی مجدد دین امت اس فرض کو انجام دیتے ہیں۔یہ مجدّد دین ملّت رسول ﷺ کے متبع کامل ہوتے ہیں۔'' (سیرۃ النبی ﷺ از شبلی نعمانی،جلد:سوم صفحہ:15 حاشیہ)

''تذکرہ مجدد الف ثانیؒ'' کے مصنف مولانا محمد منظور نعمانی لکھتے ہیں کہ:

# قرآن کریم اور احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی روشنی میں

# حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ المصلح الموعود پر اعتراضات کے جوابات

(قمر داؤد کھوکھر۔ آسٹریلیا)

(قسط سوم)

**اعتراض 3: حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمدؓ (خلیفۃ المسیح الثانی) کی وفات دعویٰ مصلح موعود کے بعد چاقو کے قاتلانہ حملہ کے بعد ہوئی تھی اس لئے آپ کا مصلح موعود ہونے کا دعویٰ جھوٹا تھا۔**

جواب: روایات میں آتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا وصال بھی بیماری کی حالت میں ہوا تھا اور آپؐ تیرہ (13) دن بیمار رہے اور تین دن نماز کی امامت بھی نہ کروا سکے۔ (سیرۃ النبی ﷺ، از علامہ شبلی، جلد دوم صفحہ 110-104)

حضرت عائشہؓ بیان فرماتی ہیں کہ مَیں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ ہر نبی کو اس کے مرض الموت میں دنیا اور آخرت کے درمیان اختیار دیدیا جاتا ہے۔ پھر آنحضرت ﷺ مرض الموت میں مبتلاء ہوئے اور آواز سخت بھاری ہوگئی تو اس وقت میں نے سنا کہ آپؐ کی زبان پر یہ الفاظ تھے: الٰہی مجھے ان لوگوں میں شامل فرما جن پر تُو نے اپنا فضل وانعام کیا ہے کہ وہ انبیاء، صدیقین، شہداء اور صالحین ہیں۔ ان دعائیہ الفاظ سے میں سمجھ گئی کہ آنحضرت ﷺ کو آخرت اختیار کرنے کا اختیار دے دیا گیا ہے۔

(مشکوۃ المصابیح، کتاب الفتن، باب وفاۃ النبیؐ، جلد 3 صفحہ 207۔ حدیث 5706-5705)

اب رسول اللہ ﷺ کی یہ بیماری کس وجہ سے تھی۔ حضرت عائشہؓ بیان فرماتی تھیں کہ رسول اللہ ﷺ اپنے مرضِ وفات میں فرماتے تھے کہ: اے عائشہؓ! مَیں نے خیبر میں جو (زہر آلود) کھانا کھا لیا تھا اس کے تکلیف دہ اثرات تو برابر محسوس کرتا تھا لیکن اب اس مرض میں تو ایسا لگتا ہے کہ اسی زہر کے اثر سے میری رگِ جان کٹ جائے گی۔ (صحیح بخاری۔ بحوالہ مشکوۃ المصابیح، کتاب الفتن، باب وفاۃ النبی ﷺ، حدیث 5711)

اس حدیث کی شرح میں لکھا ہے کہ: ''زہر آلود کھانے سے مراد زہر آلود بکری ہے جو سازش کے تحت ایک یہودی عورت نے فتح خیبر کے موقعہ پر آپؐ کی خدمت میں پیش کی تھی اور آپؐ نے اس میں سے کچھ حصہ کھا لیا تھا۔ اس وقت اگرچہ ظہور معجزہ کے تحت زہر کا ایسا اثر نہیں ہوا کہ ہلاکت واقع ہو جاتی لیکن اس کے مضر اثرات بہر حال قائم رکھے گئے تھے جس کا ظہور بعد میں کبھی کبھی ہو جاتا تھا۔ پھر اللہ تعالیٰ نے بظاہر اس حکمت کے تحت کہ آپؐ کو درجۂ شہادت بھی مل جائے، مرض الموت میں اس زہر کا اصل اثر ظاہر کیا۔ جیسا کہ بیان کیا جاتا ہے کہ حضرت ابوبکرؓ کی موت اس سانپ کے زہر کے اثر سے واقع ہوئی تھی جس نے مدتوں پہلے مکہ سے مدینہ کے سفر ہجرت کے دوران غار ثور میں ان کو ڈسا تھا۔'' (مظاہر حق، شرح مشکوۃ المصابیح، جلد 5 صفحہ 534)

ابن اسحاقؒ نے حضرت مروان بن عثمان بن ابوسعید بن معلیؓ سے یہ روایت درج کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے مرض وصال میں بشر بن براءؓ کی بہن آپؐ کے پاس آئیں تو آپؐ نے فرمایا: اے امّ بشر! میں اس وقت اپنے دل کی رگیں کٹتی ہوئی محسوس کر رہا ہوں اُس ایک لقمہ کی وجہ سے جو مَیں نے تیرے بھائی کے ساتھ خیبر میں کھایا تھا۔ مروان کہتے تھے کہ مسلمان یہ سمجھتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے شہادت پائی۔ یہ اللہ نے نبوت سے نوازنے کے بعد آپ ﷺ کا اکرام کیا ہے۔

(البدایۃ والنہایۃ، جلد 4 صفحہ 208)

امام المحدثین علامہ امام ابن قیمؒ لکھتے ہیں کہ: ''جب یہودی عورت (سلام بن مشکم کی بیوی زینب بنت حرث) نے نبی کریم ﷺ کی خدمت میں بُھنی ہوئی بکری بھیجی تو نبی اکرم ﷺ نے بھی اور بعض صحابہ نے بھی اس میں سے کھا لیا۔ پھر آپؐ نے فرمایا کہ رُک جاؤ۔ اور اس عورت کی طرف مخاطب ہوتے ہوئے فرمایا: کیا تُو نے اس بکری میں زہر ملایا ہے؟ اس نے کہا آپؐ کو کس نے بتایا ہے؟ آپؐ نے فرمایا: اس کی پنڈلی کی اس ہڈی نے۔ وہ اس وقت آپؐ کے ہاتھ میں تھی۔ اُس نے اقرار کیا اور کہا ہاں۔ آپؐ نے فرمایا، تُو نے ایسا کیوں کیا؟ اس نے کہا: میں نے سوچا اگر آپؐ جھوٹے ہیں تو لوگ آپؐ سے نجات حاصل کریں گے اور اگر آپؐ نبی ہیں تو آپؐ کو کچھ ضرر نہ ہوگا۔ راوی کہتے ہیں کہ پھر نبی اکرم ﷺ نے تین مرتبہ گدی پر پچھنے لگوائے اور صحابہؓ کو بھی اس کا حکم دیا۔ آخر بعض صحابہؓ کی وفات ہوگئی۔ اس واقعہ کے تین سال بعد تک آپؐ زندہ رہے حتیٰ کہ مرض وفات میں آپؐ نے فرمایا: ''میں نے خیبر کے دن جس بکری کا گوشت کھایا تھا اس کا اثر ہمیشہ محسوس کرتا رہا ہوں حتیٰ کہ اس وقت وہ مجھ سے منقطع ہو رہی ہے۔'' گویا نبی ﷺ نے شہادت کی وفات پائی۔''

(زاد المعاد از علامہ حافظ ابن قیمؒ، حصہ سوم، صفحہ 358-357 وایضاً جزء دوم صفحہ 847-846)

مذکورہ بالا بیانات سے تین امور واضح ہو جاتے ہیں کہ:

اول: سازش کے تحت قتل کی کوشش سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے بچا یا جانا معجزہ ہے۔

دوم: فوری ہلاکت ہی دراصل جھوٹے دعویدار کے لئے ثبوت ہے۔ جیسا کہ سورۃ الحاقۃ کی آیت 48 میں فرمایا گیا ہے کہ فَمَا مِنْكُمْ مِنْ اَحَدٍ عَنْهُ حٰجِزِيْنَ؛ اس صورت میں تم میں سے کوئی اسے نہ بچا سکتا۔ حضرت مسیح موعودؑ نے بھی اپنی تصنیف اربعین 4 کے صفحات 1 تا 4 میں اس استدلال کو صحیح قرار دیا ہے۔

(بحوالہ تفسیر حضرت مسیح موعودؑ، جلد 4 صفحہ 452، نیز تفصیل کے لئے دیکھیں جلد ہذا، صفحات 449 تا 458)

سوم: قتل کی سازش کے کچھ عرصہ کے بعد وفات پا جانا شہادت کی موت ہے۔

تفسیر روح البیان میں بھی لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جب زہر کھایا تو اس کا اثر بارہ سال بعد ظاہر ہوا۔ اور یہ بھی آپ ﷺ کے معجزات میں سے ایک معجزہ ہے۔ (تفسیر روح البیان، از علامہ محمد اسمٰعیل حقی البروسویؒ، زیر آیت سورۃ التوبہ: 37)

مراد اس سے یہ ہے کہ وہی زہر اگر کوئی اَور کھا لیتا تو فوراً اس کی وفات ہو جاتی جیسا کہ اس واقعہ کے وقت موجود صحابیؓ حضرت بشرؓ بن براء بن معرور اس بکری کا گوشت کھانے سے وفات پا گئے تھے۔ (زاد المعاد، از امام ابن قیم الجوزیؒ، جزء دوم، صفحہ 847)۔

نیز یہاں سہواً بارہ سال لکھا گیا ہے حالانکہ رسول کریم کا وصال واقعۂ خیبر کے قریباً چار سال بعد ہوا تھا۔

پرائیویٹ سیکرٹری صاحب نے مجھے اطلاع دی کہ حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ نے مجھے یاد فرمایا ہے۔ مجھے معلوم تھا کہ حضورؓ کی قوت شامہ بہت تیز ہے اس لئے حضورؓ سے ملاقات کے لئے جانے سے قبل اپنی انگلیوں کو، جو نکوٹین کے استعمال سے بالکل زرد ہو چکی تھیں، صابن واسپرٹ سے خوب صاف کیا۔ صاف ستھرے کپڑے پہنے، کچھ عطر لگایا اور اس بات کا پورا اطمینان کرنے کے بعد کہ اب حضورؓ کو میرے جسم یا کپڑوں سے سگریٹ کی بو آنے کا کوئی امکان باقی نہیں رہا، میں ملاقات کے لئے چل پڑا۔ حضورؓ ان دنوں اپنے ملاقاتیوں کو اپنے دفتر میں جو اوپر کی منزل پر واقع تھا، ملا کرتے تھے۔ میں سیڑھیاں چڑھ کر اوپر گیا اور حضورؓ کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ حضورؓ نے کچھ ہدایات دیں، میرا حال احوال پوچھا اور جامعہ کی پڑھائی کے بارے میں دریافت فرمایا۔ ملاقات ختم ہونے پر میں مصافحہ کر کے باہر جانے کے لئے اٹھا ہی تھا کہ حضورؓ نے مجھے بیٹھنے کا ارشاد فرمایا۔ میں بیٹھ گیا تو حضورؓ نے اچانک پوچھا تم دن میں کتنے سگریٹ پیتے ہو؟ یہ سن کر میری تو گویا جان ہی نکل گئی۔ سخت گھبراہٹ ہوئی۔ جس راز کو چھپانے کیلئے میں نے ہزار جتن کئے تھے وہ یوں افشا ہو جائے گا، یہ میرے خواب وخیال میں بھی نہ تھا۔

میں نے جواب دیا:''حضور! سگریٹ تو میں بہت پیتا ہوں۔'' حضورؓ نے دریافت فرمایا:''پھر بھی دن میں کتنے سگریٹ پی لیتے ہو؟'' میں نے عرض کیا کہ ساٹھ سگریٹ کے لگ بھگ۔ حضورؓ کو سخت حیرت ہوئی اور دو تین دفعہ دہرایا کہ تم ایک دن میں ساٹھ سگریٹ پھونک لیتے ہو۔ میں نے سخت شرمندگی سے سر جھکا دیا اور خاموش رہا۔ حضورؓ نے فرمایا کہ تم بی اے پاس ہو،تمہیں یقیناً سگریٹ نوشی کے کچھ فوائد نظر آئے ہوں گے۔ مجھے بھی ان فوائد سے مطلع کرو تا کہ میرے علم میں بھی اضافہ ہو۔ میں نے شرمندگی سے سر جھکاتے ہوئے عرض کیا:''حضور اس میں قطعاً کوئی فائدہ نہیں بلکہ یہ ایک لغو فعل ہے''۔ اس پر حضورؓ نے فرمایا کہ تم پڑھے لکھے ہو کر ایک سراسر لغو اور بے فائدہ فعل کو کیوں کرتے ہو؟

حضورؓ نے فرمایا: میں نے حال ہی میں''ریڈرز ڈائجسٹ''میں ایک مضمون پڑھا ہے۔ جس میں لکھا تھا کہ ایک یوروپین پارٹی ہمالیہ پہاڑ کی چوٹی سر کرنے گئی تو ان میں سے ایک کوہ پیما صرف اس لئے موت کا شکار ہو گیا کہ اس کے پاس سگریٹ کا سٹاک ختم ہو گیا تھا اور وہ یہ صدمہ برداشت نہ کر سکا۔ پھر فرمایا کہ مجھے حیرت ہوتی ہے کہ ایک شخص مہم جوئی میں اس قدر آگے نکل جائے کہ ہمالیہ کو سر کرنے نکلے اور صرف سگریٹ نہ ملنے کی وجہ سے اپنی جان کی بازی ہار دے۔

پھر فرمایا: سگریٹ وبال جان ہے، مضر صحت ہے، سرطان کا خطرہ ہر وقت لاحق رہتا ہے۔ مالی طور پر بھی انسان کو بربادی کی طرف لے جاتی ہے۔ جو رقم سگریٹ نوشی پر خرچ ہوتی ہے اس کا دسواں حصہ بھی اگر انسان اچھی اور صحت بخش خوراک پر خرچ کرے تو نہ صرف وہ سگریٹ پر اٹھنے والے اخراجات سے نجات پا لے گا بلکہ اچھی صحت اور تندرستی سے بھی مالا مال ہو جائے گا۔

اس گفتگو کے بعد آپؓ نے فرمایا کہ کیا تم سنجیدگی سے اس عادت کو ترک کرنا چاہتے ہو؟

مَیں نے عرض کیا کہ حضورؓ میں نہ صرف تیار ہوں بلکہ اس لغو عادت کو ترک کرنے کے لئے ہر قربانی کے لئے بھی تیار ہوں، مگر میں کئی دفعہ کوشش کرنے کے باوجود بھی اس لغو عادت سے نجات حاصل کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

حضورؓ نے فرمایا کہ طریقہ میں بتا دیتا ہوں۔ عمل کرنا تمہارا کام ہے۔ اگر تم نے میرے بتائے ہوئے طریق پر صدق دل سے عمل کیا اور اپنے عمل کے ساتھ دعاؤں کو بھی شامل کیا تو انشاء اللہ تمہیں اس سے مستقلاً نجات مل جائے گی۔ میں بھی تمہارے لئے دعا کروں گا۔

مَیں نے حضورؓ سے پختہ وعدہ کیا کہ حضورؓ کے فرمودہ ارشادات پر دل وجان سے عمل کروں گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

حضورؓ نے فرمایا کہ دیکھا گیا ہے کہ سگریٹ نوش عام طور پر سگریٹ نوشی ترک کرنے کے لئے، جو ایک ڈبیا ان کی جیب میں ہوتی ہے، اس کو ختم کرنے کے بعد سگریٹ نوشی ترک کرنے کا عزم کرتے ہیں یا سگریٹ کی مقدار گھٹا کر یہ سمجھتے ہیں کہ بالآخر وہ اس سے نجات پا جائیں گے۔ اس طرح سے وہ ہمیشہ ناکام رہتے ہیں اس لئے میری پہلی ہدایت تمہیں یہ ہے کہ یہاں سے نیچے اتر کر سگریٹ کی جو ڈبیا تم نے کہیں چھپا کر رکھی ہے اس کو پیروں تلے مسل دو۔

میری دوسری ہدایت یہ ہے کہ جس دوکان سے تم سگریٹ خریدتے ہو، (ان دنوں ربوہ میں سگریٹ فروشی کی صرف ایک دوکان تھی)، چالیس دن تک اس کے قریب بھی نہ جانا۔ بلکہ اگر وہ دوکان راستہ میں پڑتی ہو تو اپنا راستہ بدل دو۔

میری تیسری ہدایت یہ ہے کہ تمام ایسے دوستوں کی صحبت سے دور رہو جو تمہارے ساتھ سگریٹ نوشی کرتے ہیں چالیس دن تک ان سے ملنے میں اجتناب کرو۔ اور ان کو بتا دو کہ مجھے خلیفۃ المسیح نے تم سے ملنے سے منع کیا ہے۔ اگر کسی ایسے دوست سے ملنا ضروری ہو تو سختی سے اُسے منع کر دو کہ تمہاری موجودگی میں وہ سگریٹ نوشی نہ کرے۔

میری چوتھی ہدایت یہ ہے کہ عام طور پر کھانا کھانے کے بعد سگریٹ نوشی کی شدید طلب ہوتی ہے اس لئے تم اپنی جیب میں چنے رکھ لیا کرو اور جب بھی سگریٹ کی خواہش ہو چنے منہ میں ڈال کر چبا لیا کرو۔ اس طرح سگریٹ کی طلب میں آہستہ آہستہ کمی آنی شروع ہو جائے گی۔

حضورؓ نے آخر میں فرمایا کہ جو ترا کیب میں نے تمہیں بتائی ہیں ان پر چالیس دن تک مکمل عمل پیرا ہونے کے بعد مجھ سے ملنے کے لئے آؤ اور مجھے اس عرصہ کی رپورٹ دو۔

مَیں نے حضورؓ سے حضورؓ کی ہدایات پر خلوص دل سے عمل پیرا ہونے کا وعدہ کیا اور واپس چلا آیا۔

شروع کے چند دن بہت تکلیف میں گزرے۔ طبیعت ہر وقت بے چین رہنے لگی۔ کسی کام میں بھی دل نہیں لگتا تھا۔ پھر آہستہ آہستہ دل کو قرار آنے لگا۔ سگریٹ کی عادت ختم ہونے سے کھانے میں بھی لطف آنے لگا اور سگریٹ نوشی کی وجہ سے زبان میں آجانے والی بدذائقی بھی اب دور ہونے لگی۔

چالیس دن کے اختتام کے بعد میں حضورؓ کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ حضورؓ نے دریافت فرمایا کہ کیا رپورٹ ہے؟ میں نے عرض کیا کہ حضور! الحمد للہ مجھے سگریٹ نوشی سے نجات مل گئی ہے۔ حضورؓ نے بآواز بلند''الحمد للہ الحمد للہ الحمد للہ'' فرمایا اور بے حد خوشی کا اظہار فرمایا۔ یہ حضورؓ کا اس عاجز پر ایک عظیم احسان تھا۔

# برکاتِ خلافت .........

## سگریٹ نوشی کا ترک کرنا

(بشیر احمد خان رفیق۔ سابق امام مسجد فضل لندن)

1945ء کی بات ہے، میں ان دنوں آٹھویں جماعت کا طالب علم تھا اور اپنے وقت کا زیادہ تر حصہ پڑھائی یا مطالعہ میں گزارتا تھا۔ کھیلوں سے مجھے بچپن سے ہی زیادہ رغبت نہیں رہی تھی۔ ایک دن میرا ایک دوست مجھے کہنے لگا کیوں نہ سکول کے باہر کھیتوں کی کھلی فضا سے لطف اندوز ہوں۔ میں نے فوراً حامی بھر لی اور سکول ختم ہونے کے بعد ہم دونوں دوست قصبہ کے باہر کھیتوں کی کھلی فضا میں آ گئے اور لہلہاتے کھیتوں ، سرسبز شاداب درختوں اور پھولوں سے لطف اندوز ہونے لگے۔ اچانک میرے دوست نے اپنی جیب سے سگریٹ کی ایک ڈبیا نکالی اور سگریٹ پینے کے فوائد پر لیکچر جھاڑنا شروع کیا۔ اپنے دعویٰ کی تائید میں اس نے سر ونسٹن چرچل کی مثال دے کر کہا کہ دیکھو وہ کتنا بڑا سیاست دان اور مفکر ہے لیکن وہ باقاعدہ سگریٹ نوشی کرتا ہے۔ اگر یہ کوئی خطرناک چیز ہوتی تو دنیا کا اتنا بڑا آدمی سگریٹ نوشی کیوں کرتا۔

میں اس کی باتیں سنتا رہا، لیکن میں نے اس کی باتوں کا کوئی اثر قبول نہیں کیا۔ بات آئی گئی ہوگئی۔ کچھ دنوں بعد ہم پھر ملے۔ اس نے گاؤں سے باہر کھلی فضا میں پکنک منانے کی دعوت دی جو میں نے قبول کر لی۔ ہم نے کھانے پینے کا سامان لیا اور ایک رہٹ کی طرف چل پڑے جہاں گھنے درختوں کی چھاؤں اور پانی کی روانی اور اردگرد کے کھیتوں کی شادابی ایک عجیب دلکش منظر پیش کر رہی تھی۔ کھانے سے فارغ ہوئے تو میرے دوست نے جیب سے سگریٹ کی ڈبیا نکالی۔ ایک سگریٹ منہ میں رکھا اور اسے دیا سلائی دکھائی۔ ایک لمبا کش لے کر سگریٹ نوشی کے فوائد پر لیکچر جھاڑنا شروع کر دیا۔ اس وقت تک مجھے اس شعر کا علم نہیں تھا کہ:

صحبت صالح ترا صالح کند<br>
صحبت طالح ترا طالح کند

لیکن آج پوری طرح اس شعر کی صداقت میرے دل پر نقش ہے، خیر میں آہستہ آہستہ اس دوست نما دشمن کے لیکچر سے متاثر ہوتا چلا گیا۔ چند منٹ کی گفتگو کے بعد میں اس بات پر آمادہ ہو گیا کہ ایک کش لینے میں کیا حرج ہے؟ پسند نہ آیا تو پھر کبھی سگریٹ کو ہاتھ نہیں لگاؤں گا۔ چنانچہ اس دوست کے لاکھ اصرار کے بعد میں نے ایک سگریٹ کو اپنے لبوں میں دبا لیا۔ ایک لمبا کش لگایا۔ کش لگانے کی دیر تھی کہ میری آنکھیں باہر نکل آئیں۔ زبردست کھانسی کا دورہ پڑا اور سر چکرانے لگا۔ طبیعت اس قدر مضمحل ہوگئی کہ بیان سے باہر ہے۔ دن میں ہی آنکھوں کے آگے تارے ناچنے لگے۔ سگریٹ کو دور پھینکا اور ایک طرف زمین پر لیٹ گیا اور اپنے آپ کو کوسنے لگا کہ کیوں میں اپنے اس نادان دوست کی باتوں میں آ گیا۔

کافی دیر کے بعد طبیعت کچھ سنبھل گئی۔ میں نے پانی پیا اور واپس قصبہ کی طرف چلنا شروع کیا لیکن دوست کے لبادہ میں چھپا میرا دشمن کہاں ہار ماننے والا تھا! اس نے کہا پہلی دفعہ کش لگانے والوں کو ذرا تکلیف ہوتی ہے لیکن دوسری یا تیسری دفعہ سگریٹ کا لطف آنا شروع ہو جاتا ہے۔ میں اس دوست پر پل پڑا اور سگریٹ نوشی کو برا بھلا کہا۔

چند دن گزرنے کے بعد ہم دو تین دوستوں نے مل کر باہر کھیتوں میں پکنک کا پروگرام بنایا۔ خوب تیاری ہوئی، کھانا تیار ہوا، پھلوں کا ٹوکرا خریدا گیا اور یہ قافلہ شاداں و فرحاں باہر کھلی فضا میں پکنک منانے کے لئے روانہ ہوا۔ اس دفعہ ایک خوش نما ندی کے کنارے پکنک منانے کا فیصلہ ہوا۔ وہاں پہنچ کر ہر دوست نے اپنی ڈیوٹی سنبھالی۔ ایک نے آگ روشن کی تو دوسرے نے اس پر ہنڈیا چڑھائی۔ ایک نے چادریں بچھا کر فرش تیار کیا۔ دوسرے نے اس پر خوبصورتی سے برتن سجائے۔ کھیل کود اور ندی کے پانی میں غوطے لگانے کے بعد سب کھانے پر پل پڑے۔ کھانے کے بعد لطائف کا دور شروع ہوا۔ کچھ بیت بازی ہوئی۔ یہ محفل خوب جمی ہوئی تھی کہ اس دوست نما دشمن نے جیب سے سگریٹ کی ڈبیا نکالی اور سب کو ایک ایک سگریٹ دیا۔ مجھے اس بات کی حیرت ہوئی کہ میرے سوا سبھی سگریٹ نوش نکلے۔ ہر ایک نے لمبے لمبے کش لگانے شروع کر دئے اور مجھے فرسودہ خیالات کا حامل قرار دیا اور کہا کہ تم بھلا زندگی میں کیا ترقی کرو گے جب تم سگریٹ ہی نہیں پی سکتے۔ غرض مجھ پر ان دوستوں کے تابڑ توڑ حملے جاری رہے اور میرا عزم متزلزل ہونا شروع ہو گیا۔ Will Power چکنا چور ہو گئی اور میں نے بھی ان سبھی دوستوں کی اندھی تقلید میں اور ان کی بیہودہ باتوں میں آ کر ایک سگریٹ لبوں میں دبا کر اسے دیا سلائی دکھا دی۔ طبیعت خراب تو ہوئی اور کچھ ابکائی بھی آئی لیکن اس خیال سے کہ باقی دوست میرا مذاق نہ اُڑائیں میں نے اپنی طبیعت کو قابو میں رکھا اور کش پر کش لگانے شروع کر دئے۔ بس یہ پہلا سگریٹ میری آئندہ چودہ سالہ سگریٹ نوشی کا پیش خیمہ بن گیا اور سگریٹ نوشی کا موذی اور مہلک مرض ایسا لگا کہ باوجود ہزار جتن کے میں اس سے جان نہ چھڑا سکا۔ سگریٹ نوشی کی تعداد بڑھتے بڑھتے ساٹھ سگریٹ یومیہ تک جا پہنچی۔ روزانہ کے سگریٹ پر آنے والے اخراجات میری طالب علمی کے زمانہ کے جیب خرچ سے بھی زیادہ ہو جایا کرتے تھے اور ان زائد اخراجات کو پورا کرنے کے لئے میں اپنے والد صاحب سے مختلف حیلوں بہانوں سے رقم اینٹھتا رہا۔

1945ء میں لگی یہ بری لت 1958ء تک میرے لئے سوہان روح بنی رہی اور میری صحت کو اندر ہی اندر دیمک کی طرح چاٹتی رہی۔ 1953ء میں لاہور میں مارشل لاء لگا تو ہم اپنے کالج کے احاطہ میں محصور ہو کر رہ گئے۔ دن میں ایک دو گھنٹہ کیلئے کرفیو میں نرمی ہوتی تو دوسرے طلباء سامان خور و نوش لینے بازار کا رخ کرتے اور مجھے یہ فکر لاحق ہو جاتی کہ سگریٹ کے ذخیرہ میں کمی نہ واقع ہو جائے چنانچہ میں سگریٹ لینے بازار کا رخ کرتا۔

وقت گزرتا چلا گیا اور میری سگریٹ نوشی میں شدت آتی چلی گئی۔

1958ء کی بات ہے۔ میں ان دنوں جامعۃ المبشرین کا طالب علم تھا کہ

حضرت مسیح موعودؑ کھڑے ہیں اور وہاں ایک جگہ پر چار کرسیاں بچھی ہیں۔ حضورؓ نے آپ سے کہا کہ ایک کرسی پر تم بیٹھ جاؤ۔

## ایک عظیم الشان نشان

حضرت صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب کی وفات کے بعد حضرت مصلح موعودؓ نے اپنے خطبہ جمعہ فرمودہ 3/جولائی 1931ء میں فرمایا: ''حضرت مسیح موعودؑ کا ایک الہام یعنی ہم تیرے متعلق ایسی تمام باتوں کو جو تیرے لئے شرمندگی یا رسوائی کا موجب ہوسکیں مٹا دیں گے۔ اس الہام کو میں دیکھتا ہوں کہ ان عظیم الشان کلماتِ الٰہیہ میں سے ہے۔ جو متواتر پورے ہوتے رہتے ہیں اور جن کے ظہور کا ایک لمبا سلسلہ چلا جاتا ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے متعلق جو اعتراض کئے جاتے تھے۔ ان میں سے ایک اہم اعتراض یہ بھی تھا کہ آپؑ کے رشتہ دار آپؑ کا انکار کرتے ہیں اور پھر خصوصیت سے یہ اعتراض کیا جاتا تھا کہ آپؑ کا ایک لڑکا آپؑ کی بیعت میں شامل نہیں۔ یہ اعتراض اس کثرت کے ساتھ کیا جاتا تھا کہ جن لوگوں کے دلوں میں سلسلہ کا درد تھا وہ اس کی تکلیف محسوس کئے بغیر نہیں رہ سکتے تھے۔ میں دوسروں کو تو نہیں کہہ سکتا لیکن اپنی نسبت میں کہہ سکتا ہوں کہ میں نے متواتر اور اس کثرت سے اس امر میں اللہ تعالیٰ سے دعائیں کیں کہ میں کہہ سکتا ہوں کہ میں نے ہزارہا دفعہ اللہ تعالیٰ سے دعا کی ہوگی اور میں یقین سے کہہ سکتا ہوں، بغیر ذرّہ بھر مبالغہ کے، بیسیوں دفعہ میری سجدہ گاہ آنسوؤں سے تر ہوگئی۔ اس وجہ سے نہیں کہ جس شخص کے متعلق اعتراض کیا جاتا تھا وہ میرا بھائی تھا۔ بلکہ اس وجہ سے کہ جس شخص کے متعلق اعتراض کیا جاتا تھا وہ حضرت مسیح موعودؑ کا بیٹا تھا اور اس وجہ سے کہ یہ اعتراض حضرت مسیح موعودؑ پر پڑتا تھا۔ میں نے ہزاروں دفعہ اللہ تعالیٰ سے دعا کی۔ اور آخرکار اللہ تعالیٰ نے اس کا نتیجہ یہ دکھایا کہ مرزا سلطان احمد صاحب جو ہماری دوسری والدہ سے بڑے بھائی تھے اور جن کے متعلق حضرت خلیفۃ المسیح الاولؓ کی وفات کے بعد عام طور پر یہ خیال کیا جاتا تھا کہ ان کے لئے اب احمدیت میں داخل ہونا ناممکن ہے، احمدی ہوگئے''۔

حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ نے اردو کلاس میں حضرت مرزا سلطان احمد صاحب کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا: ''حضرت مسیح موعودؑ کی دعائیہ نظموں میں ان کا نام نہیں آتا اس کی کیا وجہ ہے؟۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کا نام الہام میں چھپا دیا تھا۔ مصلح موعود کے متعلق الہام یہ ہوا تھا کہ وہ تین کو چار کرنے والا ہوگا۔ تین بھائی تھے اور یہ چوتھے ہوگئے۔ پیشگوئی اس میں یہ تھی کہ جب تک حضرت مصلح موعودؓ خلیفہ نہیں ہوں گے اس وقت تک یہ بیعت نہیں کریں گے۔ حضرت مصلح موعودؓ تین کو چار کرنے والے بنے۔

مرزا سلطان احمد صاحب بیعت نہیں کرتے تھے مگر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ان کے دل میں بہت احترام تھا۔ سچا کہتے تھے مگر بیعت نہیں کرتے تھے۔ لوگوں کو بھی سمجھ نہیں آرہی تھی کہ بیعت کیوں نہیں کرتے اور ان کو بھی سمجھ نہیں آرہی تھی کہ بیعت کیوں نہیں کررہا۔ یہ کہا کرتے تھے کہ میرے اعمال اتنے اچھے نہیں ہیں کہ میں اس باپ کی طرف منسوب ہوں۔ اس لئے کہ ان کی طبیعت میں ایک انکسار تھا۔ ہمیشہ اپنے آپ کو چھوٹا کہتے تھے۔ بہت سادہ مزاج، بہت کثرت سے لوگوں پر احسان کئے ہوئے ہیں۔......''۔

(باقی آئندہ شمارہ میں)

## حضرت مصلح موعودؓ کا ایک اہم ارشاد

''خلافت ایک الٰہی انعام ہے...... ایک وعدہ ہے جو پورا تو ضرور کیا جاتا ہے لیکن اس کے زمانہ کی لمبائی مومنوں کے اخلاص کے ساتھ وابستہ ہے''۔ ''خلافت کا ختم ہونا یا نہ ہونا انسانوں کے اختیار میں ہے۔ اگر وہ پاک رہیں اور خلافت کی بے قدری نہ کریں تو یہ طاقچہ سینکڑوں بلکہ ہزاروں سال تک قائم رہ کر ان کی طاقت کو بڑھانے کا موجب ہوسکتا ہے اور اگر وہ خود ہی اس انعام کو ردّ کردیں تو اس کا علاج کسی شخص کے پاس نہیں''۔

## بقیہ: حضرت خلیفۃالمسیح الاوّلؓ

از صفحہ 18

حضرت مسیح موعود علیہ السلام بھی کبھی کبھی آپؓ کے درس میں شامل ہوا کرتے تھے۔

حضرت پیر سراج الحق نعمانی صاحبؓ کا بیان ہے کہ حضرت اقدس علیہ السلام نے بار بار شاید پچاس مرتبہ مجھے فرمایا کہ مولوی نورالدین صاحب کی تفسیرِ قرآن آسمانی تفسیر ہے۔ ان سے قرآن پڑھا کرو اور اگر تم نے دو تین سپارے بھی سنے یا پڑھے تو تم کو قرآن شریف سمجھنے کا مادہ اور تفسیر کا ملکہ پیدا ہوجائے گا۔

حضورؓ کے دست شفاء کے بارے میں مکرم ملک محمد عبداللہ صاحب اپنے بچپن کا ایک واقعہ بیان کرتے ہیں جو آپ کے بڑے بھائی نے بیان کیا کہ جب آپ کی عمر ڈیڑھ سال تھی تو آپ کی ٹانگ پر پھوڑا نکلا جو بگڑتے بگڑتے ناسور بن گیا۔ جب ہر علاج بے اثر ثابت ہوا تو شدید تکلیف میں آپ کو مشن ہسپتال سیالکوٹ لے جایا گیا جہاں کے انگریز ڈاکٹر نے فوری طور پر ٹانگ کاٹنے کا مشورہ دیا اس پر آپ کے والدین آپ کو لے کر قادیان آگئے اور بڑی بے قراری سے صورتحال حضرت خلیفۃ المسیح الاولؓ کی خدمت میں عرض کی۔ قادیان میں ایک اور بچی بھی اسی قسم کی تکلیف کا شکار تھی۔ حضورؓ نے دو ڈاکٹروں کا ایک بورڈ مقرر فرمایا جنہوں نے معائنہ کرکے یہی مشورہ دیا کہ ٹانگ کاٹ دینی چاہئے۔ چنانچہ ایک روز بچی کا آپریشن کرکے اس کی ٹانگ کاٹ دی گئی۔ اگلے روز ملک صاحب کا آپریشن ہونا تھا۔ چنانچہ دعائیں بھی کی گئیں اور چونکہ حضورؓ کے ایک صاحبزادے آپ کے بڑے بھائی کے دوست تھے اور انہوں نے بھی حضورؓ کی خدمت میں بار بار ٹانگ نہ کاٹنے کے لئے عرض کیا تو حضورؓ نے فرمایا کہ اس بچے کے بار بار اصرار پر میرے دل میں تحریک پیدا ہوئی ہے جسے میں الٰہی تحریک سمجھتا ہوں۔ آپؓ نے آپریشن ملتوی کرکے کچھ مرہم اور پڑیاں عطا فرمائیں جن سے اسی روز بہت افاقہ ہوا اور تین دن میں اللہ کے فضل سے بیماری کا اثر زائل ہوگیا اور چند روز میں مکمل صحت ہوگئی۔ مکرم ملک صاحب اپنی ایک تحریر میں لکھتے ہیں کہ آج میری عمر 85 سال ہے، ناسور کے نشان آج بھی گھٹنے پر موجود ہیں لیکن اس کے بعد کبھی کوئی تکلیف نہیں ہوئی۔

## خان بہادر کا خطاب

اگرچہ صاحبزادہ صاحب کو''خان بہادر'' کا خطاب ملا ہوا تھا لیکن آپ اس خطاب کو اپنے لئے باعث شرف نہ سمجھتے تھے اور نہ ہی عام طور پر اپنے نام کے ساتھ یہ لکھا کرتے۔ ایک دفعہ کسی انگریز افسر نے پوچھا کہ آپ اپنے دستخطوں کے ساتھ ''خان بہادر'' کیوں نہیں لکھتے تو آپ نے جواباً کہا کہ یہ خطاب سرکار سے مجھے اب ملا ہے اور مرزا کا لقب مجھے اَبًا عَنْ جِدٍّ حاصل ہے۔ پھر ''خان بہادر'' کا خطاب مشروط ہے اور مرزا کا خطاب غیر مشروط۔ اس لئے میں وہی خطاب اپنے نام کے ساتھ لکھتا ہوں جو ہر حال میں میرے نام کے ساتھ رہا ہے اور رہے گا۔

## ملازمت

حضرت مرزا سلطان احمد صاحب نے سرکاری ملازمت پٹواری کے عہدہ سے شروع کی اور درجہ بدرجہ ترقی کرتے ہوئے ڈپٹی کمشنر کے عہدے تک پہنچے۔ اور قائم مقام حاکم ضلع یا ڈپٹی کمشنر کے فرائض بھی آپ نے انجام دیئے۔ پنجاب کے اکثر اضلاع میں بحیثیت افسر محکمۂ بندوبست فرائض بھی سرانجام دیئے۔ گورنمنٹ کی طرف سے ریاست بہاولپور میں مشیر مال بنا کر بھی بھیجے گئے۔ آپ نے ہمیشہ اپنے فرائض بڑی محنت، ذہانت اور انتہائی دیانت داری سے سرانجام دیئے اور جس جگہ بھی رہے، نیک نام رہے۔ سادہ لباس، سادہ طبیعت، انکسار اور مروت آپ کے مزاج کا خاصہ تھا۔ جب ریاست بہاولپور کے وزیر بنا کر بھیجے گئے تو وہاں پہنچتے ہی نہایت اعلیٰ قسم کا سارا فرنیچر اور دیگر ساز و سامان ایک کمرہ میں مقفل کروا دیا اور اپنے رہنے کے لئے صرف ایک سادہ کمرہ منتخب کیا۔ لباس اور رہائش کی طرح آپ کھانا بھی سادہ کھاتے تھے۔

فرائض کی سرانجام دہی میں دیانتداری کا یہ عالم تھا کہ جب آپ بہاولپور میں وزیر مالیات اور ایک بااختیار حاکم تھے تو آپ کو نواب صاحب کی دادی صاحبہ کے ایک پروردہ خادم کی بدعنوانیوں کی شکایات ملنے لگیں۔ آپ نے تحقیق کرنے پر شکایات کو درست پایا تو بے دھڑک اس کو پکڑ کر حوالات میں بھجوا دیا۔ اِس پر اُس خادم کے ورثاء نے بیگم صاحبہ کے حضور دہائی دی۔ چنانچہ بیگم صاحبہ نے آپ کو اپنی ڈیوڑھی پر طلب کر کے پوچھا کہ تم نے ہمارے آدمی کو جیل کیوں بھیجا؟ آپ نے جواب دیا: حضور کے ہی حکم سے۔ انہوں نے پوچھا: وہ کیسے؟ آپ نے کہا کہ: مجھے حضور کی ریاست کی طرف سے رعایا کے حقوق اور اُن کی جان و مال و عزت و آبرو کی حفاظت کے لئے مقرر کیا گیا ہے۔ جب مجھ پر ثابت ہو گیا وہ شخص رعایا کے لئے سبب زحمت ہے تو میں نے حضور کے ہی دیئے ہوئے اختیارات سے کام لے کر اس کو سزا دیدی۔ اگر میں ایسا نہ کرتا تو اُس فرض کی بجا آوری میں کوتاہی ہوتی جس کے بجالانے کے لئے مجھے مقرر کیا گیا ہے۔ بیگم صاحبہ اس جواب سے بہت خوش ہوئیں اور منہ چڑھے خادم نے اپنے کئے کی سزا پائی۔

## بے داغ کردار

حضرت مرزا سلطان احمد صاحب کا دامن ہر موقعہ پر ترغیب و تحریص کی آلائشوں سے پاک رہا۔ کئی بدنام علاقوں میں بھی آپ نے قانون کی عملداری قائم کی اور اپنی ذات کو ہر قسم کی تہمت سے بچائے رکھا۔

پہلی جنگ عظیم کے بعد جب برطانوی حکومت کے خلاف تحریکِ ترکِ موالات شروع ہوئی تو اُن دنوں حضرت صاحبزادہ صاحب گوجرانوالہ میں ڈپٹی کمشنر تھے۔ جب لاہور کے بعد گوجرانوالہ بھی ہنگاموں کی لپیٹ میں آ گیا تو شدید بدامنی کے حالات پیدا ہو گئے۔ نہ صرف عوام نے آئینی حدود کو توڑ دیا اور بعض سرکاری عمارتوں کو نقصان پہنچایا بلکہ ریلوے سٹیشن تو پورا جلا دیا۔ ایسے وقت میں آپ سے امن بحال کرنے کے لئے ہجوم پر گولی چلانے کو کہا گیا لیکن آپ نے کہا کہ میں ان معصوم بچوں اور ان بے خبر لوگوں پر گولی چلانے کا حکم نہیں دے سکتا۔ کیونکہ میرے نزدیک شورش کے ذمہ دار یہ نہیں کوئی اَور ہیں جو اس مجمع میں موجود نہیں۔ پھر آپ نے پُر جوش ہجوم کے سامنے ایسی سلجھی ہوئی تقریر کی کہ نفرت و غصہ کی آگ ٹھنڈی ہو گئی اور وہی جلوس مرزا سلطان احمد کی سرکردگی میں شہر کو واپس ہوا۔ جن کی زبانوں پر ''انگریز مردہ باد'' کے نعرے تھے، وہ اب ''مرزا سلطان احمد زندہ باد'' کے نعرے لگانے لگے۔ بعد میں گورنر پنجاب نے ایک ملاقات کے دوران صاحبزادہ صاحب سے شکوہ کیا کہ آپ گوجرانوالہ کا انتظام ٹھیک طور پر نہیں کر سکے۔ اس پر آپ نے جواب دیا کہ لاہور میں تو ''یور ایکسی لینسی'' بہ نفس نفیس موجود تھے لیکن پھر بھی یہاں کے ہنگاموں کو نہیں روک سکے۔ اگر آپ یہاں پر ہی روک دیتے تو یہ ہنگامے گوجرانوالہ نہ پہنچتے۔

## قبول احمدیت

حضرت مرزا سلطان احمد صاحب کو شروع ہی سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ساتھ بے حد عقیدت و شیفتگی تھی اور آپ کی روح تحریک احمدیت کو قبول کر چکی تھی مگر آپ کو اس کے اظہار و اعلان میں بہت تأمل تھا۔ اور اس بات کا علم حضرت خلیفۃ المسیح الثانیؓ کو بھی تھا۔ چنانچہ جون 1924ء میں حضورؓ نے آپ کے فرزند محترم مرزا رشید احمد صاحب کے خطبۂ نکاح میں ارشاد فرمایا کہ: ''ان کے خاندان میں اب ایک ہی وجود ایسا ہے جس نے ابھی تک اس ہدایت کو قبول نہیں کیا جو حضرت مسیح موعودؑ لائے۔ ...... جب سے میں نے ہوش سنبھالی ہے میں برابر ان کے لئے دعا کرتا رہتا ہوں کہ خدا تعالیٰ ان کو ہدایت دے۔ مَیں سنتا رہتا ہوں کہ وہ احمدیت کو ہدایت کی راہ ہی خیال کرتے ہیں مگر کوئی روک ہے جس کے لئے دعا کرنی چاہیئے کہ خدا تعالیٰ اس روک کو ہٹا دے۔ آمین''

آخر یہ دعائیں مقبول ہوئیں اور اکتوبر 1928ء کے پہلے ہفتہ میں حضرت مرزا سلطان احمد صاحب نے احمدیت قبول کرنے کا اعلان شائع کروا دیا۔ اور دو سال بعد یعنی 25 ردسمبر 1930ء کو حضرت مصلح موعودؓ کی دستی بیعت کی توفیق پائی۔ حضورؓ از راہ شفقت خود اپنے بڑے بھائی کے گھر تشریف لے گئے۔ آپ کی بیعت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی پیشگوئی جو موعود فرزند کے بارہ میں تھی کہ ''وہ تین کو چار کرنے والا ہوگا'' پوری ہوئی۔

حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ کو صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب سے انتہا درجہ کی محبت و الفت تھی اور وہ اکثر حضرت مسیح موعودؑ کے سامنے آپ کی بعض کتب کی تعریف کیا کرتے تھے اور منشاء یہ ہوتا تھا کہ حضورؑ کی نظر کرم صاحبزادہ صاحب کی طرف ہو جائے اور ان کے لئے دعا کریں۔ ایک دفعہ آپؓ نے اپنے معمول کے مطابق جب ذکر کیا تو حضورؑ نے فرمایا: ''مرزا سلطان احمد سے کہو کہ خدا سے صلح کر لے''۔

مرزا سلطان احمد صاحب کو بھی مدتوں قبل بذریعہ رؤیا یہ دکھایا گیا تھا کہ

کمزوریوں کی وجہ سے میرے فائدہ کے لئے مجھ پر ناراض بھی ہوئے اور میں صدق دل سے اعتراف کرتا ہوں کہ ان کی ناراضگی واجبی اور حق تھی۔ ایک بار آپ سے دریافت کیا گیا کہ کیا حضرت صاحب کبھی کسی پر ناراض بھی ہوتے تھے؟ تو آپ نے جواب دیا کہ ''ان کی ناراضگی بھی صرف دینی معاملات میں ہوتی تھی۔ بعض اوقات مجھے نماز کیلئے کہا کرتے تھے مگر میں نماز کے پاس تک نہ جاتا تھا''۔

حضرت مسیح موعودؑ کو چونکہ دنیاوی اموال اور جائیدادوں سے کوئی غرض نہ تھی اور کاروبار اور جائیداد کے سب انتظامات آپؑ کے بڑے بھائی مرزا غلام قادر صاحب کے ہاتھ میں تھے۔ چنانچہ حضرت مرزا سلطان احمد صاحب اپنی ضروریات کیلئے اپنے تایا کی طرف ہی رجوع کرتے تھے اور اپنے والد صاحب سے بھی زیادہ تعلق اپنے تایا سے رکھتے تھے۔ وہ بھی آپ کو بیٹوں کی طرح عزیز رکھتے تھے۔ چنانچہ 9/جولائی 1883ء کو جب وہ لاولد فوت ہوگئے تو اُن کی اہلیہ حرمت بی بی صاحبہ حضورؑ کے پاس آئیں اور التجا کی مرزا غلام قادر کی جائیداد مرزا سلطان احمد کے نام بطور متبنّٰی کرادیں۔ چنانچہ حضورؑ نے اپنی بھاوج کی دلداری کی خاطر تمام جائیداد مرزا سلطان احمد صاحب کے نام داخل خارج کرادی اور اپنے نام نہیں کرائی۔ حالانکہ قانون کے مطابق وہ ساری جائیداد آپؑ کے نام منتقل ہوجانی تھی۔

## شادی اور اولاد

حضرت مرزا سلطان احمد صاحب کی پہلی شادی نومبر 1884ء میں اُسی دن ہوئی تھی جس دن حضرت مسیح موعود علیہ السلام اپنی دوسری اہلیہ یعنی حضرت امّ المؤمنین سیدہ نصرت جہاں بیگم صاحبہؓ کو دلّی سے بیاہ کر قادیان لائے تھے۔ صاحبزادہ صاحب کی پہلی بیوی ایمہ ضلع ہوشیارپور کی رہنے والی تھیں۔ اُن سے حضرت صاحبزادہ مرزا عزیز احمد صاحبؓ پیدا ہوئے۔ پھر پہلی بیوی کی زندگی میں ہی صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب نے مرزا امام الدین کی لڑکی خورشید بیگم سے نکاح ثانی کرلیا تھا۔ اس کے بعد اہلیہ اوّل جلد ہی فوت ہوگئیں۔

حضرت صاحبزادہ مرزا عزیز احمد صاحب 3/اکتوبر 1890ء کو پیدا ہوئے۔ تعلیم الاسلام ہائی سکول قادیان میں ابتدائی تعلیم کے بعد اعلیٰ تعلیم کے لئے علیگڑھ تشریف لے گئے۔ عملی زندگی میں آپؓ نے ایک لمبا عرصہ ایک محنتی، فرض شناس اور دیانتدار افسر کی حیثیت سے سرکاری ملازمت میں گزارا۔ 1945ء میں ADM کے اعلیٰ عہدہ سے ریٹائر ہوکر آپؓ نے اپنی زندگی وقف کردی۔ قیام پاکستان کے بعد 16 جولائی 1949ء کو حضرت مصلح موعودؓ نے آپؓ کو صدر انجمن احمدیہ پاکستان کا ناظر اعلیٰ مقرر فرمایا۔ اس عہدہ پر آپؓ 1971ء تک فائز رہے۔ اپنی پہلی بیوی کے انتقال کے بعد مارچ 1930ء میں آپؓ کی شادی حضرت میر محمد اسحاق صاحبؓ کی صاحبزادی محترمہ نصیرہ بیگم سے ہوئی جن کے بطن سے پانچ بیٹیاں اور دو بیٹے پیدا ہوئے۔ آپؓ کے دونوں صاحبزادوں کو خدمت دین کی غیر معمولی توفیق عطا ہورہی ہے۔ یعنی محترم صاحبزادہ مرزا خورشید احمد صاحب ناظر اعلیٰ وصدر صدر انجمن احمدیہ اور محترم صاحبزادہ مرزا غلام احمد صاحب ناظر دیوان۔

حضرت صاحبزادہ مرزا عزیز احمد صاحبؓ کا وجود باوجود اپنے نہایت اعلیٰ اوصاف اور اہم دینی خدمات کے علاوہ اس لحاظ سے بھی اللہ تعالیٰ کا ایک نشان تھا کہ حضورؑ کو بذریعہ خواب 1899ء میں آپ کے قبول احمدیت کا نظارہ یوں دکھایا گیا تھا کہ فرمایا: ''ایک لڑکا ہے جس کا نام عزیز احمد ہے اور اس کے باپ کے نام کے سر پر سلطان کا لفظ ہے۔ وہ لڑکا پکڑ کر میرے پاس لایا گیا اور میرے سامنے بٹھایا گیا۔ میں نے دیکھا کہ وہ ایک پتلا سا لڑکا گورے رنگ کا ہے''۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے حضرت مرزا عزیز احمد صاحبؓ کو 1906ء میں حضورؑ کے دست مبارک پر ہی بیعت کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔ جب تائی صاحبہ نے آپؓ کی بیعت کا شکایت کے رنگ میں ذکر مرزا سلطان احمد صاحب سے کیا تو انہوں نے جواباً کہا کہ: ہم سے تو اچھا ہی رہے گا، نمازیں تو پڑھے گا۔

## الہامات

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے حوالہ سے صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب بیان کرتے ہیں کہ مَیں جالندھر کے نواحی دیہات کے دورہ پر تھا اور گھوڑے پر سوار ہوکر جا رہا تھا کہ اچانک مجھے زور سے آواز سنائی دی: ''ماتم پرسی'' اور اس کے ساتھ ہی مجھ پر شدید ہم وغم کی کیفیت طاری ہوگئی۔ چونکہ میرا زیادہ تعلق تائی صاحبہ سے تھا۔ اس لئے میرا ذہن سب سے پہلے اُنہی کی طرف منتقل ہوا کہ شاید ان کی وفات ہوگئی ہو۔ لیکن معاً بعد مجھے خیال پیدا ہوا کہ تائی صاحبہ کا مقام اللہ تعالیٰ کے حضور اتنا بلند نہیں کہ اللہ تعالیٰ خود ان کے لئے ماتم پرسی کرے، چنانچہ مجھے یقین ہوگیا کہ حضرت والد ماجد وفات پاگئے ہیں اور وہی علو مرتبت کے اعتبار سے یہ مقام رکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان کے لئے اظہار تعزیت فرمائے۔ اس یقین کے پختہ ہونے پر گھوڑا تیز کرکے مَیں جالندھر شہر پہنچا اور سیدھا کچہری میں انگریز ڈپٹی کمشنر کے پاس جاکر درخواست دی کہ میرے والد صاحب کا انتقال ہوگیا ہے اس لئے مجھے پانچ دن کی رخصت دی جائے۔ وہ میری درخواست پڑھ کر کہنے لگے کہ آپ کے والد صاحب مشہور خلائق شخصیت تھے، ان کی علالت کی کوئی خبر یا اطلاع شائع نہیں ہوئی۔ کیا آپ کو تار ملا ہے کہ ان کی وفات اچانک ہوگئی ہے۔ میں نے جواباً کہا کہ مجھے الہام ''ماتم پرسی'' ہوا ہے جس سے میں یقین کرتا ہوں کہ میرے والد صاحب وفات پاگئے ہیں۔ میری یہ بات سن کر وہ ہنس پڑے اور کہنے لگے کہ الہام ولہام کوئی چیز نہیں۔ یہ محض آپ کا وہم ہے۔ پھر کہا میں رخصت دینے میں روک نہیں ڈالتا۔ اگر آپ چاہیں تو پانچ دن سے زیادہ رخصت لے لیں لیکن اطمینان رکھیں کہ آپ کے والد صاحب خیریت سے ہیں۔ پھر جب مَیں سفر کی تیاری کررہا تھا تو حضورؑ کی لاہور میں وفات اور جنازہ قادیان لے جانے کا تار بھی آگیا جس میں قادیان پہنچنے کی ہدایت کی گئی تھی۔ اس پر مَیں تار لے کر حجّت تمام کرنے دوبارہ کچہری گیا تو ڈپٹی کمشنر صاحب تار دیکھ کر حیرت زدہ ہوگئے اور منہ میں انگلی ڈال کر کہنے لگے کہ: ''یہ بات میری سمجھ سے بالا ہے''۔

اس سے کئی سال قبل بھی جب حضرت صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب کے برادر خورد صاحبزادہ مرزا فضل احمد صاحب کی وفات ہوئی تو بھی صاحبزادہ صاحب کو کشفاً ایک پوسٹ کارڈ دکھایا گیا جس پر درج تھا: أَخُوْکَ ڈائیڈ (Died) یعنی تیرا بھائی فوت ہوگیا ہے۔

## سفر ولایت اور حج بیت اللہ

حضرت مرزا سلطان احمد صاحب نے 1913ء یا 1914ء میں سفر ولایت بھی کیا اور حج بیت اللہ اور زیارت روضۂ نبی کریمؐ سے بھی مشرف ہوئے۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سب سے بڑے فرزند ارجمند کی سیرۃ وسوانح کے دلکش نقوش

# حضرت صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب

(میر انجم پرویز اور فرخ سلطان محمود)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام ابھی پندرہ سولہ سال کی عمر کے ہی تھے جب آپ کی شادی اپنے ماموں مرزا جمعیت بیگ صاحب کی چھوٹی صاحبزادی حرمت بی بی صاحبہ سے ہوگئی۔ محترمہ حرمت بی بی صاحبہ سے آپؑ کے دو فرزند پیدا ہوئے یعنی حضرت صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب اور صاحبزادہ مرزا فضل احمد صاحب۔

صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب 1853ء میں اور صاحبزادہ مرزا فضل احمد صاحب 1855ء میں پیدا ہوئے۔ مرزا فضل احمد صاحب کا عین جوانی میں انتقال ہوگیا۔ ان کی پہلی شادی اپنے ماموں مرزا علی شیر صاحب کی بیٹی سے ہوئی جس کا نام عزت بی بی تھا لیکن اُن سے کوئی اولاد نہ ہوئی۔ پھر اُن کی دوسری شادی کشمیر کی رہنے والی بیگم بی بی صاحبہ سے ہوئی۔ مرزا فضل احمد صاحب کے انتقال کے بعد صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب ہی اُن کی بیوہ کی سرپرستی فرماتے رہے۔

## تعلیم

صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب نے اگرچہ باقاعدہ طور پر تو تعلیم حاصل نہیں کی تھی لیکن اردو کے علاوہ فارسی میں بھی آپ کی ادیبانہ شان تھی۔ اور عربی کی اَدبیات پر بھی عبور حاصل تھا۔ انگریزی زبان سے بھی ضروریات زمانہ کے لحاظ سے بہت واقف تھے۔ بچپن میں آپ نے حضرت مسیح موعودؑ سے بھی چند کتب سبقاً پڑھی تھیں، جن میں تاریخ فرشتہ، نحو میر اور گلستان و بوستان شامل ہیں۔ آپ خود بیان کرتے ہیں کہ ’’والد صاحب پچھلا پڑھا ہوا سبق بھی سنا کرتے تھے مگر پڑھنے کے متعلق مجھ پر کبھی ناراض نہیں ہوئے، حالانکہ میں پڑھنے میں بے پرواہ تھا۔ لیکن آخر دادا صاحب نے مجھے والد صاحب سے پڑھنے سے روک دیا اور کہا کہ میں نے سب کو ملّاں نہیں بنا دینا، تم مجھ سے پڑھا کرو۔ مگر ویسے دادا صاحب والد صاحب کی بڑی قدر کرتے تھے‘‘۔

## تحصیلداری

1884ء میں صاحبزادہ مرزا سلطان احمد صاحب نے تحصیلداری کا امتحان دینا چاہا۔ اس موقع پر آپ نے حضرت مسیح موعودؑ کی خدمت میں دعا کے لئے ایک رقعہ لکھ کر بھیجا۔ لیکن چونکہ یہ دنیاداری کا معاملہ تھا اور حضورؑ کی طبیعت ایسے معاملات میں دعا کی طرف مائل نہ ہوتی تھی اس لئے حضورؑ کو کراہت پیدا ہوئی۔ اس بارہ میں حضور علیہ السلام فرماتے ہیں: ’’اس عاجز کے فرزند نے ایک خط لکھ کر مجھ کو بھیجا کہ جو میں نے امتحان تحصیلداری کا دیا ہے اس کی نسبت دعا کریں کہ پاس ہو جاوے اور بہت کچھ انکسار اور تذلل ظاہر کیا کہ ضرور دعا کریں۔ مجھ کو وہ خط پڑھ کر بجائے رحم کے غصہ آیا کہ اس شخص کو دنیا کے بارے میں کس قدر ہم اور غم ہے۔ چنانچہ اس عاجز نے وہ خط پڑھتے ہی بہ تمام تر نفرت وکراہت چاک کر دیا اور دل میں کہا کہ ایک دنیوی غرض اپنے مالک کے سامنے کیا پیش کروں۔ اس خط کے چاک کرتے ہی یہ الہام ہوا کہ ’’پاس ہوجاوے گا‘‘ چنانچہ وہ لڑکا پاس ہوگیا۔‘‘

## EAC میں کامیابی

حضرت سید شفیع احمد صاحبؓ محقق دہلوی کی روایت کے مطابق حضرت مرزا سلطان احمد صاحب جب E.A.C. کا امتحان دینے کے لئے قادیان سے لاہور تشریف لے گئے تو دوسرے امیدواروں نے آپ کا خوب مذاق اڑایا کیونکہ اُن کے نزدیک صاحبزادہ صاحب کسی ایسے امتحان میں بیٹھنے کے بھی لائق نہیں تھے۔ یہ باتیں سن کر آپ دل ہی دل میں کہنے لگے کہ میں حضرت والد صاحب کی خدمت میں دعا کی درخواست کر کے آیا ہوں اور آپ نے دعا کا وعدہ بھی کیا ہے، خدا کرے کہ میں کامیاب ہوجاؤں۔ انہی خیالات کے ہجوم میں آپ سو گئے اور قریباً چار بجے صبح خواب دیکھا کہ حضرت صاحب تشریف لائے ہیں اور آپ کا ہاتھ پکڑ کر ایک کرسی پر بٹھا دیا ہے۔ اس خواب کی آپ نے یہ تعبیر فرمائی کہ میں ضرور کامیاب ہوجاؤں گا اور یہی بات آپ نے صبح امتحان سے قبل ہی تحدی کے ساتھ مذاق اڑانے والوں سے بھی کہہ ڈالی۔ چنانچہ آپ بفضلہ تعالیٰ کامیاب ہوگئے۔

## علم طبّ

حضرت مرزا سلطان احمد صاحب نے طب بھی پڑھی تھی لیکن اسے بطور پیشہ اختیار نہیں فرمایا۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام اپنی اولاد کو علم طب پڑھنے کی بطور خاص تاکید فرمایا کرتے تھے۔ حضرت مرزا سلطان احمد صاحب کچھ دنوں تک دیوبند میں بھی پڑھتے رہے تھے اور دیوبند ہی سے نکل کر گھر والوں کو اطلاع دیئے بغیر آپ نے سرکاری نوکری بھی کرلی تھی۔ دہلی میں بھی سلسلہ حصول تعلیم کے حوالہ سے آپ کا قیام رہا۔

1899ء میں جب آپ پہلی بار بسلسلہ ملازمت لاہور وارد ہوئے تو اُن دنوں میں آپ نے اپنی حصول تعلیم کی مساعی کے بارہ میں کہا تھا کہ آپ نے شاہی طریقہ سے تعلیم نہیں پائی بلکہ طالب علمی کی ہے۔ کیونکہ وہ وقت بھی آیا کہ آپ دہلی کی کسی مسجد میں رہتے تھے اور تعلیم پاتے تھے۔ آپ کو بچپن ہی سے مطالعہ اور کتب بینی کا بے حد شوق تھا اور یہ شوق آپ اپنے والد صاحب اور دادا صاحب کے کتابوں کے ذخیرہ سے پورا کیا کرتے تھے۔

## بچپن کے واقعات

حضرت صاحبزادہ صاحب نے اپنی زندگی نہایت شرافت اور دیانتداری کے ساتھ بسر کی۔ آپ اپنے والد محترم کی سچے دل سے عزت کرتے تھے اور شروع سے ہی ان کی سچائی اور بزرگی کے قائل تھے، لیکن دین کے معاملہ میں آپ کو زیادہ شوق اور شغف نہیں تھا۔ آپ نے خود لکھا ہے کہ میرے والد صاحب میری بعض

اگر یہ کہا جائے کہ نیکی اور بدی کے جذبات انسانی روایات اور حالات کی وجہ سے جنم لیتے ہیں تو دیکھنا چاہئے کہ دنیا کے ہر خطّے میں روایات اور شعور مختلف ہونے کے باوجود نیکی اور بدی کی تقسیم تقریباً ایک ہی طرح سے کیوں کی جاتی ہے۔ بلکہ یہ شعور بعض صورتوں میں قومی روایات کے خلاف بھی ظاہر ہوجاتا ہے۔ اسی لئے قرآن شریف فرماتا ہے: '' خدا نے ہر انسان کی فطرت میں بدی اور نیکی کا شعور رکھ دیا ہؤا ہے اور اُسے اس کی فطرت کے ذریعے بتادیا ہے کہ یہ راستہ بُرا ہے اور یہ راستہ اچھا ہے۔'' (الشمس:9)۔دوسری جگہ فرمایا: '' ہم نے انسان کو نیکی اور بدی ہر دو کے رستے (اس کی فطرت کے ذریعہ) دکھادیئے ہوئے ہیں۔'' (البلد:11)

## قبولیّتِ عامہ کی ایک دلیل

قرآن شریف فرماتا ہے: '' جو چیز لوگوں کے واسطے حقیقی طور پر مفید اور نفع بخش ہوتی ہے وہی دُنیا میں مستقل طور پر قائم رہتی ہے اور فضول اور بے نفع چیز کو یہ ثبات کبھی حاصل نہیں ہوتا۔'' (الرّعد:18)

سائنس کا ایک اصل ہے: Survival of the fittest۔

ہمارا مشاہدہ بھی ہمیں یہی بتاتا ہے کہ دُنیا میں حقیقی اور دائمی ثبات صرف نفع بخش چیز کو حاصل ہوتا ہے اور ایک ضرر رساں باطل یا غیر مفید چیز کبھی بھی مستقل اور عالمگیر فروغ حاصل نہیں کرسکتی بلکہ ایسی چیز کا قیام عارضی اور محدود ہوتا ہے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ ایمان باللہ کے عقیدہ سے کسی عقلمند انسان کو انکار نہیں ہوسکتا۔ دنیا کی ہر قوم میں، خواہ وہ متمدّن ہیں یا غیر متمدّن، خواہ افریقہ میں ہیں یا آسٹریلیا میں، امریکہ کے ریڈ انڈین ہیں یا اسکیمو، سب میں ایک جماعت اِس بات میں متفق ہیں کہ دُنیا و مافیہا خود بخود نہیں ہے بلکہ اس کا کوئی خالق و مالک ہے۔ اگرچہ اس بالاہستی کی صفات میں کافی اختلاف ہے۔ لیکن تمام اقوام کے دین کا مرکزی نقطہ یہی ہے کہ یہ دنیا و مافیہا خود بخود نہیں بلکہ کسی بالا ہستی کی قدرت نمائی کا کرشمہ ہے۔

کسی عقیدہ کو اس قدر مقبولیت حاصل ہوجانا کہ وہ تمام دُنیا کا عقیدہ بن جائے اور تمام قومیں اس کو اپنے دین و مذہب کا مرکزی نقطہ قرار دیں اور کوئی ایک مثال بھی ایسی نظر نہ آئے کہ کوئی قوم بحیثیت قوم ہونے کے اس عقیدہ سے قطعی طور پر منکر ہوئی ہو۔ دوسری طرف دہریت کا وجود کبھی بھی کسی قوم میں قومی عقیدہ کے طور پر بالاستقلال قائم نہیں ہوا اور نہ کبھی دہریت کا سلسلہ دُنیا میں ایک مستقل اور مستحکم سلسلہ کے طور پر جاری ہؤا ہے اور اس سے زیادہ وقعت اس عقیدہ کو کبھی حاصل نہیں ہوئی کہ چند آدمیوں کے دل و دماغ پر اس کی عارضی حکومت قائم ہوئی اور بس۔

## کیا خُدا کا عقیدہ توہم پرستی کا نتیجہ ہے؟

اگرچہ کئی مغربی مصنفین نے لکھا ہے کہ دُنیا میں بعض قومیں ایسی بھی گزری ہیں جو بحیثیت قوم خدا کے عقیدہ سے بے بہرہ رہی ہیں۔ لیکن دراصل یہ ان مصنفین کو دھوکا لگا ہے اور انہوں نے پوری تحقیق سے کام نہیں لیا۔ اور انہوں نے بعض قدیم مشرک قوموں کے مشرکانہ عقائد کو محض خوف اور جہالت اور توہم پرستی کی طرف منسوب کردیا ہے اور غلط طور پر یہ سمجھ لیا ہے کہ خدائے واحد کا عقیدہ کبھی بھی ان کے اندر پایا نہیں گیا۔ حالانکہ حق یہ ہے کہ شرک کا عقیدہ گو وہ جہالت کا نتیجہ ہی ہوتا ہے مگر مشرکانہ عقائد ہمیشہ ایمان باللہ کی بگڑی ہوئی حالت کے نتیجہ میں پیدا ہوتے ہیں اور ایسا نہیں ہوتا کہ خدا کا عقیدہ بالکل مفقود ہونے کی صورت میں بھی شرک کے عقائد پیدا ہوجائیں۔ چنانچہ تاریخِ عالم میں ایسی مثالیں موجود ہیں کہ ایک قوم پہلے خدا کے عقیدے پر قائم نظر آتی ہے اور پھر آہستہ آہستہ اس میں مشرکانہ خیالات کا دخل شروع ہوجاتا ہے اور بعض اوقات ان مشرکانہ عقائد کا ایسا غلبہ ہوجاتا ہے کہ خدا کا عقیدہ پسِ پشت ڈالا جاکر آہستہ آہستہ بالکل نظروں سے اوجھل اور بالآخر مفقود ہوجاتا ہے۔ پس جب ایسی مثالیں موجود ہیں تو انصاف کا یہ تقاضا ہے کہ اوائل زمانہ کی جن اقوام میں ہمیں سوائے مشرکانہ عقائد کے اَور کچھ نظر نہیں آتا اور ان کی ابتدائی تاریخ بھی ہمارے پاس محفوظ نہیں ہے تو ان کے متعلق ہم یہی قیاس کریں کہ ابتداءً وہ خدا کے عقیدہ پر قائم ہوں گی لیکن آہستہ آہستہ خُدا کا عقیدہ بالکل مفقود ہوگیا اور اس کی جگہ خالصتاً مشرکانہ خیالات قائم ہوگئے۔

پس مشرکانہ عقائد کبھی بھی محض جہالت اور خوف اور توہم پرستی کے نتیجہ میں پیدا نہیں ہوسکتے بلکہ اس کیلئے خدا کا عقیدہ پہلے موجود ہونا ضروری ہے۔ بے شک یہ ایک فطری تقاضا ہے کہ جب ایک شخص کسی ایسی چیز کو دیکھتا ہے جو اُس سے زیادہ طاقتور یا زیادہ مہیب یا زیادہ شاندار یا زیادہ نفع رساں ہوتی ہے تو وہ اُس کے سامنے مرعوب ہوجاتا ہے اور اس کو ایک بڑی چیز سمجھنے لگ جاتا ہے لیکن اگر ایسا شخص عبودیت کے تصوّر سے ناآشنا ہے تو یہ بات قطعاً ناممکن ہے کہ وہ محض رُعب یا خوف کی وجہ سے کسی چیز کو اپنا معبود بنالے اور اپنا خالق و مالک سمجھنے لگ جائے۔ معبودیت کا خیال بہرحال اس بات کا متقاضی ہے کہ خیال کرنے والے شخص کے دماغ میں اس سے پہلے کوئی تصوّرِ معبودیت موجود ہو۔ پس جب ہر قوم کے عقائد میں کسی نہ کسی صورت میں عابد و معبود کا مفہوم پایا جاتا ہے تو لامحالہ اس بات کو تسلیم کرنا پڑے گا کہ ہر قوم اپنے اصل کے لحاظ سے خدا کے عقیدہ کو قبول کرتی ہے۔

## یقین کے تین درجے

ہستیٔ باری تعالیٰ کے متعلق ایک اور دلیل خدا کے متعلق '' ہونا چاہئے'' والے مرتبہ سے تعلق رکھتی ہے۔ دراصل خدا کے متعلق '' ہونا چاہئے'' کا مرتبہ بھی ایک یقین کا مرتبہ ہے جس طرح کہ '' ہے'' کا مرتبہ ایک یقین کا مرتبہ ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ '' ہونا چاہئے'' کے مرتبہ میں وہ یقین کامل، اطمینان اور تسکین کی صورت حاصل نہیں ہوسکتی جو '' ہے'' کے مرتبہ میں حاصل ہوتی ہے۔

دراصل یقین کے مختلف مراتب ہیں۔ قرآن شریف کی اصطلاح میں '' علم الیقین'' وہ ہے جس میں براہ راست مشاہدہ کا دخل نہ ہو جیسے کہیں دھواں دیکھ کر اندازہ لگالیا جائے کہ وہاں آگ لگی ہوئی ہے۔ مگر جب ہم آگ کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیتے یا اُس کی مخصوص صفت سوزش کا عملاً تجربہ کرلیتے ہیں تو پھر یہ '' ہونا چاہئے'' والا یقین '' ہے'' والے پختہ اور قطعی یقین میں بدل جاتا ہے۔ دوسرے الفاظ میں '' ہونا چاہئے'' اور '' ہے'' کے مرتبوں میں جو فرق ہے اس کو اس طرح ظاہر کرسکتے ہیں کہ '' ہونا چاہئے'' والے مرتبہ میں تو ہم خدا کی ذات پر دلائل کی مدد سے ایمان لاتے ہیں اور '' ہے'' والے مرتبہ میں دلائل کا واسطہ نہیں رہتا بلکہ گویا مشاہدہ کا رنگ پیدا ہوجاتا ہے۔ یہ '' حق الیقین'' کہلاتا ہے۔ مذکورہ دونوں درجوں کے درمیان ایک مرتبہ '' عین الیقین'' کا ہے یعنی ایسا یقین حاصل ہوجاتا ہے جو براہِ راست رؤیت سے پیدا ہوتا ہے اور اس میں استدلال کا دخل نہیں ہوتا۔

(باقی آئندہ انشاء اللہ)

ہیں۔لیکن اگر خُدا کومخلوق قرار دیں تو اس کی تمام وہ صفات باطل چلی جاتی ہیں جو اس کی خدائیت کے لئے بطورستون کے ہیں اور خدا خدا نہیں رہتا۔

مزید یہ کہ دنیا میں کثرت ہے۔یعنی دنیا بے شمار چیزوں کے مجموعہ کا نام ہے جن کے حصر پر انسان آج تک قادر نہیں ہوسکا اور نہ کبھی ہو سکے گا۔ یہ بات تقاضا کر رہی ہے کہ دنیا کا کوئی خالق و مالک ہونا چاہئے جوان کثیر التعداد افواج کو ایک واحد نظام کے ماتحت جمع رکھ سکے۔لیکن اس کے مقابلہ میں خدا کا وجود مذہباً بھی اور عقلاً بھی واحد بلکہ احد مانا جاتا ہے جس کے اوپر کسی منظّم ہستی کی ضرورت نہیں۔

نیز دنیا میں اختلاف ہے یعنی دنیا کسی ایک قسم کی چیزوں کے مجموعہ کا نام نہیں بلکہ بیشمار مختلف الصورت اور مختلف الجنس چیزوں پر مشتمل ہے جن میں سے ہرایک الگ الگ خواص رکھتی اور الگ الگ قانون کے ماتحت ہیں۔ پس یہ اختلاف بھی ایک خالق و مالک،قدیر و متصرف ہستی کی ضرورت کو ثابت کر رہا ہے جو اِن لاتعداد مختلف چیزوں کو ایک مجموعی قانون کی لڑی میں پرو سکے۔مگر خُدا کی ذات کے متعلق بوجہ ایک ہونے کے اختلاف کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوسکتا۔

پھر دنیا کی ہر چیز کو زوال اور تغیّر لاحق ہے۔ جو اس بات کا ثبوت ہے کہ یہ دنیا خود بخود نہیں بلکہ کسی بالا ہستی کے قبضہ و تصرف کے ماتحت ہے،لیکن خدا کا وجود غیر متغیّر اور زمانہ کے اثر سے بالا ہے اور بالا ہونا چاہئے۔

اسی طرح دُنیا کی ہر چیز اپنی طاقتوں اور اپنے طبعی قویٰ اور اپنے دائرۂ عمل میں محدود اور مقیّد ہے۔اور کسی چیز کی کوئی ایک صفت بھی ایسے درجۂ کمال تک پہنچی ہوئی ہو کہ حدود و قیود سے آزاد ہوجائے۔پس خواص وصفات کی یہ حد بندی بھی کسی ایسی حدمقرر کرنے والی ہستی پر دال ہے جوخود ہر قید و بند سے آزاد ہے۔

پھر دُنیا کی کوئی چیز قائم بالذّات نہیں بلکہ اپنے قیام کے واسطے دوسروں کے سہارے کی محتاج ہے۔ یہ بھی اس بات کی دلیل ہے کہ یہ دُنیا خود بخود اپنے آپ سے نہیں بلکہ کسی بالا ہستی کے سہارے پر قائم ہے جس نے ایک حکیمانہ نظام میں ہراک چیز کو اپنی اپنی جگہ میں قائم کر رکھا ہے۔

نیز دُنیا میں ایک خاص ڈیزائن یعنی ترتیب پائی جاتی ہے جو ایک مُدرک بالا رادہ مرتّب ہستی کو چاہتی ہے۔

اسی طرح دنیا کی ہر چیز ایک خاص غرض ومقصد کے ماتحت چلتی ہوئی نظر آتی ہے۔اور یہ اس بات کو چاہتی ہے کہ اس عالم کے پیچھے ایک اَور ہستی ہو جو خود پسِ پردہ رہ کر نظامِ عالم کی غیر مرئی تاروں کو ہر وقت اپنے ہاتھ میں رکھتی ہے اور ایک معیّن پروگرام کے ماتحت اس دُنیا کو ایک خاص مقصد و منتہیٰ کی طرف لے جا رہی ہے۔لیکن خُدا کے وجود کے متعلق قطعاً کوئی علّتِ غائی کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا کیونکہ وہ اپنی ذات میں واحد و اَحد ۔اوّل وآخر۔قائم وصمد اور جامع وجمیع کمالات مانا جاتا ہے۔

الغرض دُنیا کے حالات مجبور کر رہے ہیں کہ ہم اسے مخلوق و مملوک قرار دیں مگر اس کے مقابل میں خدا کی صفات اس کے مخلوق ہونے کے متقاضی نہیں۔ بلکہ خدائیت اور مخلوقیت کا مفہوم اس طرح ایک دوسرے کی ضد میں واقع ہوا ہے کہ کبھی بھی ایک وجود میں جمع نہیں ہوسکتا۔

آنحضرت ﷺ کا فرمان ہے کہ تم ہر چیز کے متعلق یہ پوچھ سکتے ہو کہ اُسے کس نے پیدا کیا ہے لیکن جب خدا پر پہنچو تو پھر اس سوال کو بند کر دو۔کوئی نادان خیال کرتا ہوگا کہ آپؐ نے اپنے متبعین کیلئے آزادانہ تحقیق کا راستہ بند کرنا چاہا ہے اور گویا شکوک سے بچانے کیلئے ان کو اس علمی سوال میں پڑنے سے ہی روک دیا ہے۔حالانکہ آنحضرت ﷺ کا یہ منشاء ہے کہ ہر چیز کے متعلق مخلوق ہونے کا سوال پیدا ہوسکتا ہے مگر خُدا کے متعلق یہ سوال پیدا نہیں ہوسکتا۔اور اگر کوئی شخص یہ سوال اُٹھاتا ہے تو یہ اس کی اپنی جہالت کا ثبوت ہے۔پس آنحضرت ﷺ نے علم کا دروازہ بند نہیں کیا بلکہ جہالت کا دروازہ بند کیا ہے۔تحقیق کے رستہ میں روک نہیں ڈالی بلکہ توہم پرستی میں پڑنے سے منع فرمایا ہے۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ۔

حضرت مسیح موعودؑ اپنی ایک طویل نظم میں فرماتے ہیں:

کِس قدر ظاہر ہے نُور اس مبداء الانوار کا
بن رہا ہے سارا عالَم آئینہ ابصار کا
ہے عجب جلوہ تری قدرت کا پیارے ہر طرف
جس طرف دیکھیں وہی راہ ہے ترے دیدار کا
چشمِ مست ہر حسیں ہر دم دکھاتی ہے تُجھے
ہاتھ ہے تیری طرف ہر گیسوئے خمدار کا

## نیکی بدی کے شعور کی دلیل

ہستیٔ باری تعالیٰ کے متعلق ایک عقلی دلیل وہ اخلاقی قانون ہے جو ہر انسان کی فطرت میں مرکوز ہے یعنی نیکی بدی کا شعور انسان کی فطرت کے اندر مرکوز ہے۔ بیشک یہ ممکن ہے کہ کسی انسان کی فطرت بیرونی اثرات کے نتیجہ میں کمزور ہوجائے لیکن پھر بھی وہ کسی نہ کسی رنگ میں اور کسی نہ کسی موقع پر ظاہر ہوئے بغیر نہیں رہتی۔

ہرانسان خواہ اس کی اپنی حالت کیسی ہی بری ہو فطرۃً نیکی کو پسند کرتا اور بدی کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ بسا اوقات جب ایک چور بڑھاپے میں قدم رکھتا ہے تو وہ چوری کی زندگی کو ترک کر کے اپنے ضمیر سے صلح کرنے کی طرف متوجہ ہوجاتا ہے۔اور اگر بظاہر کسی کے اندر نیکی بدی کا شعور بالکل ہی مفقود نظر آئے تو پھر بھی نظرِ غائر سے دیکھنے والوں پر یہ بات مخفی نہیں رہے گی کیونکہ ایسا شخص گو دوسروں کے ساتھ معاملہ کرنے میں بالکل مُردہ فطرت نظر آتا ہے لیکن جب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اُس کے ساتھ دوسرے لوگ کس طرح معاملہ کریں تو اُس کی دبی ہوئی فطرت تمام پَردوں کو پھاڑ کر باہر نکل آتی ہے اور وہ اس بات کے لئے ہرگز تیار نہیں ہوتا کہ اپنا چھوٹے سے چھوٹا حق بھی (جو وہ نیکی بدی کے شعور کے ماتحت سمجھتا ہے کہ اُسے حاصل ہے) ترک کر دے۔

الغرض نیکی بدی کا شعور اس بات کی ایک زبردست دلیل ہے کہ انسان خود بخود کسی اتفاق کا ثمرہ نہیں اور نہ کسی اندھے قانون کا نتیجہ ہے بلکہ ایک علیم و حکیم ہستی نے اسے ایک خاص غرض کے ماتحت پیدا کیا ہے اور وہ غرض یہی ہے کہ انسان اپنے اِس فطری شعور کو جو بطور ایک تخم کے اس کے اندر رکھا گیا ہے نشو ونما دے کر اپنے لئے اعلیٰ ترقیات کے دروازے کھولے۔

انسان کا فطرۃً نیکی کو پسند کرنا اور حالات کے مناسب رحم کھانا اور محبت دکھانا یا عفو سے کام لینا یا مصیبت زدہ کی امداد کرنا یا قربانی اور ایثار دکھانا اس بات کا ثبوت ہے کہ انسان کی زندگی خود بخود مشین کے طور پر کام نہیں کر رہی بلکہ کسی بالا ہستی نے یہ جذبات ایک خاص غرض وغایت کے ماتحت اس کی فطرت میں مرکوز کئے ہیں؟

# ہمارا خدا۔ ہستی باری تعالیٰ کے عقلی دلائل

3

## ﴿حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحبؓ کی تصنیف لطیف سے ماخوذ﴾

انصار کو خدا تعالیٰ کی ہستی کے عقلی دلائل سے لیس کرنے کے لئے ایک نہایت عمدہ کتاب "ہمارا خدا" (جو حضرت مرزا بشیر احمد صاحبؓ کی تصنیف ہے) کے منتخب مضامین سے تلخیص کا سلسلہ گزشتہ دو شماروں سے شاملِ اشاعت کیا جا رہا ہے۔

ذیل میں اس کتاب کے صفحات 96 تا 129 کی تلخیص ہدیۂ قارئین ہے:

**(انتخاب و تلخیص: محمود احمد ملک)**

حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحبؓ تحریر فرماتے ہیں:

### خدا غیر مخلوق ہے

بعض دلوں میں یہ شُبہ پیدا ہؤا کرتا ہے کہ اگر اس دُنیا کو خُدا نے پیدا کیا ہے تو خدا کو کس نے پیدا کیا ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اگر یہ فرض بھی کر لیا جائے کہ جو ہستی اس دُنیا کی خالق و مالک ہے اُسے کسی اَور بالا ہستی نے پیدا کیا ہے تو پھر بھی کوئی حرج لازم نہیں آتا کیونکہ اس صورت میں ہم اُس بالا ہستی ہی کا نام خدا رکھیں گے اور ماتحت ہستی کو مخلوقات میں سے ایک مخلوق قرار دینگے۔ اور اگر کوئی یہ سوال کرے کہ پھر اس بالا ہستی کا خالق و مالک کون ہے؟ تو اس کا جواب یہ ہوگا کہ اگر یہ بالا ہستی بھی کسی بالا در بالا ہستی کی مخلوق ہے تو پھر یہ بالا در بالا ہستی ہی خدا کہلائے گی اور اس کے نیچے کی تمام ہستیاں مخلوقات کا حصّہ سمجھی جائیں گی۔ الغرض جس ہستی پر بھی اس سلسلہ کو ختم قرار دیا جائے اُسی کا نام ہم خُدا رکھتے ہیں اور اس کے سوا باقی سب کو مخلوقات کا حصّہ قرار دیتے ہیں۔

یہ بات عقلاً ناممکن ہے کہ اس سلسلہ کی کوئی ابتدائی ہستی نہ ہو کیونکہ اگر کوئی ابتدائی ہستی (خالق) تسلیم نہ کی جائے تو اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ نیچے کی تمام ہستیوں (مخلوقات) کے وجود سے بھی انکار کرنا پڑتا ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ دُنیا و مافیہا صرف وہم ہی وہم ہے ورنہ دراصل نہ کوئی زمین ہے اور نہ کوئی آسمان ہے اور نہ کوئی اَور مخلوق۔ لہٰذا ہم مجبور ہیں کہ اس سلسلہ کی کوئی ابتدائی کڑی قرار دیں جس کے یہ معنے ہیں کہ ہم کسی ایسی ہستی پر ایمان لائیں جس کے اوپر کوئی اَور ہستی نہیں ہے اور ظاہر ہے کہ ایسی ہستی وہی ہوسکتی ہے جو غیر مخلوق ہو اور اسی کا نام ہم خدا رکھتے ہیں۔ اور اس کے ماتحت جتنی بھی ہستیاں ہیں خواہ وہ ایک دوسرے سے اپنے طبعی قویٰ اور فطری طاقتوں میں کیسی ہی اعلیٰ اور اشرف ہوں سب کی سب بلا استثناء مخلوقات کا حصہ اور خدائے واحد کے قبضۂ تصرف کے نیچے ہیں۔

دراصل خالق اور مخلوق کے مفہوم ایک ہستی میں اکٹھے ہی نہیں ہوسکتے۔ یہ بات عقلاً ناممکن ہے کیونکہ جہاں خدائیت کا مفہوم اس بات کا تقاضا کر رہا ہے کہ صرف اس ہستی کا نام خدا رکھا جائے جو سب سے بالا ہے وہاں مخلوقیت کا مفہوم اس بات کا متقاضی ہے کہ مخلوق کے اوپر کوئی اَور ہستی بھی ہو۔

پھر یہ بھی کہ اگر ہم خدا کو مخلوق فرض کرلیں تو ظاہر ہے کہ ہر ایک چیز اپنے اندر بعض مخصوص صفات رکھتی ہے اور انہی خواص کی وجہ سے وہ دوسری چیزوں سے ممتاز نظر آتی ہے۔ مثلاً پانی اپنے اندر ایسے خواص رکھتا ہے جو ہوا اور پتھر میں نہیں پائے جاتے۔ اگر پانی کے ان خواص کو پانی سے الگ کر لیا جائے تو پھر پانی پانی نہیں رہ سکتا۔ پس خواص کسی چیز کی ہستی کو قائم رکھنے والے اور دوسری چیزوں سے اس کے امتیاز کا موجب ہوتے ہیں۔ اب جب ہم ایک ہستی کے متعلق خدا کا لفظ استعمال کرتے ہیں تو ہماری عقل اس کے لئے بعض ایسی صفات تجویز کرتی ہے کہ جن کی وجہ سے یہ ہستی خدا کا نام پانے کی حقدار ہوتی اور دوسری چیزوں سے الگ اور ممتاز نظر آتی ہے۔ مثلاً خدا ہمیشہ سے موجود ہونا چاہئے۔ وہ غیر فانی ہونا چاہئے یعنی وہ ہمیشہ رہنا چاہئے۔ وہ قائم بالذات ہونا چاہئے یعنی وہ بغیر کسی دوسری ہستی کے سہارے کے خود اپنی ذات میں قائم ہونا چاہئے۔ وہ قادر مطلق ہونا چاہئے یعنی اس کے کاموں میں کسی کو دخل انداز ہونے کی طاقت نہ ہونی چاہئے۔ وہ احد ہونا چاہئے یعنی وہ واحد و یکتا ہونا چاہئے اور اس کے مقابل میں کوئی ایسی ہستی موجود نہ ہونی چاہئے جو اس کی ہمسری کا دعویٰ کر سکے۔ وہ اپنی تمام صفات میں مستقل اور آزاد ہونا چاہئے یعنی اُس کی تمام صفات اس کے اندر بالاستقلال پائی جانی چاہئیں نہ کہ اس کی صفات کا قیام کسی دوسری ہستی کی مرضی پر موقوف ہو۔

اگر خدا کو مخلوق مانیں تو اس کی مذکورہ بالا تمام صفات سے انکار کرنا پڑتا ہے۔ پس خواہ کسی جہت سے بھی دیکھا جائے خدائیت اور مخلوقیت کا مفہوم اس طرح ایک دوسرے کے مقابل اور ضد میں واقع ہوا ہے کہ کسی طرح بھی ایک وجود میں جمع نہیں ہوسکتا۔ پس ضروری ہے کہ جس ہستی کو ہم خدا قرار دیں اُسے غیر مخلوق سمجھیں اور جسے مخلوق سمجھیں اس کا نام خدا نہ رکھیں۔

### کیوں نہ اس دُنیا کو ہی غیر مخلوق سمجھ لیا جائے؟

ایک اور شُبہ دہریوں کی طرف سے عموماً پیش کیا جاتا ہے کہ کیوں نہ اس دُنیا کو ہی قائم بالذّات اور غیر مخلوق قرار دے لیا جائے تاکہ خالق اور مخلوق کی ساری بحث کا یہیں خاتمہ ہوجائے۔ لیکن یہ شبہ سراسر قلّتِ تدبّر پر مبنی ہے اور محض عامیانہ تخیّل کا نتیجہ ہے۔ اور اس کی بنیاد اس خیال پر ہے کہ چونکہ خدا کو غیر مخلوق مانا جاتا ہے اس لئے ثابت ہؤا کہ کسی بھی چیز کا خود بخود اپنے آپ سے ہونا ممکن ہے۔

دراصل ہم نے دُنیا کو اس بنا پر مخلوق نہیں مانا کہ چونکہ ہر چیز کا مخلوق ہونا ضروری ہے اس لئے دُنیا بھی مخلوق ہونی چاہئے بلکہ دُنیا کے حالات اسے مخلوق ثابت کر رہے ہیں۔ اگر ہم یہ اصول قائم کرتے کہ بلا استثناء ہر ایک چیز کا مخلوق ہونا ضروری ہے خواہ اس کے حالات کیسے ہی ہوں تو پھر بیشک یہ اعتراض ہوسکتا تھا کہ یا تو خدا کو بھی مخلوق مانا جائے اور یا پھر دُنیا کے غیر مخلوق ہونے کے امکان کو تسلیم کیا جائے۔ پس یہ اعتراض غلط ہے کہ چونکہ خدا کو غیر مخلوق ماننا پڑتا ہے اس لئے کوئی حرج نہیں کہ دُنیا کو ہی غیر مخلوق سمجھ لیا جائے۔ کیونکہ دونوں کی صفات اُنہیں الگ الگ جگہ دکھا رہی ہیں۔ مخلوق کی صفات دنیا میں وہی رہتی ہیں جو کہ ہمیں معلوم

# کلام الامام علیہ السلام

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں:

''میرے پاس تو یہی نشان کافی ہے کہ اتنے آدمی جو یہاں آتے ہیں ان میں سے ہرایک آدمی ایک ایک نشان ہے اور اللہ تعالیٰ نے ان سب کی پہلے سے خبر دے رکھی ہے اور یہ سب نصرتیں اور تائیدیں جو ہمارے شامل حال ہیں اللہ تعالیٰ نے پہلے سے ہی ان کا ہمارے ساتھ وعدہ کر رکھا ہے۔ لیکن جو جھوٹا اور مفتری علی اللہ ہوتا ہے اس کو خدا کبھی نصرت نہیں دیتا۔ بلکہ اُلٹا ہلاک کرتا ہے۔ لیکن تم لوگ جانتے ہو کہ ہم پر طرح طرح کے جھوٹے الزام لگائے گئے، مقدمے کئے گئے، کچہریوں میں ہمیں بدنام اور بے عزت کرنے کی کوششیں کی گئیں، قتل کے مقدمے دائر کئے گئے۔ قتل کے مقدمہ میں ڈگلس صاحب ڈپٹی کمشنر گورداسپور نے جس کی پیشی میں یہ مقدمہ تھا پوری طرح سے تحقیقات کر کے آخر مجھے کہا کہ مَیں آپ کو مبارک باد دیتا ہوں کہ آپ بَری ہیں اور اگر آپ چاہیں تو ان پر نالش کر کے سزا دلا سکتے ہیں۔

اب بتلاؤ کہ اگر خدا ہمارے ساتھ نہ ہوتا تو اس قسم کی فتح اور نصرت ہمیں حاصل ہو سکتی تھی؟ اس خون کے مقدمہ میں مولوی محمد حسین نے بھی گواہی دی تھی لیکن مَیں نے پہلے ہی سے کہہ دیا تھا کہ مَیں بَری کیا جاؤں گا۔ اب بتلاؤ کہ ان مقدموں سے ان لوگوں کو کیا حاصل ہوا؟ بجز اس کے کہ ایک اور نشان ظاہر ہو گیا۔

یاد رکھو کہ ایک مفتری اور کذّاب کا کام کبھی نہیں چلتا اور اس کو خدا تعالیٰ کی طرف سے مدد اور نصرت کبھی نصیب نہیں ہوتی کیونکہ اگر مفتری کا کام بھی اسی طرح سے دن بدن ترقی کرتا جاوے تو پھر اس طرح سے تو خدا کے وجود میں بھی شک پڑ جاوے اور خدا کی خدائی میں اندھیر پڑ جاوے۔ جب سے دنیا پیدا ہوئی عادت اللہ اسی طرح سے ہے کہ ایک جہان ان کی مخالفت پر کمر بستہ ہو جاتا ہے اور جس طرح سے کوئی مسافر چلتا ہے تو کُتّے اس کے اردگرد جمع ہو کر بھونکتے اور شور مچاتے ہیں اسی طرح سے جو خدا کی طرف سے مامور ہو کر آتا ہے وہ چونکہ ان لوگوں میں سے نہیں ہوتا اس لئے دوسرے لوگ کُتّوں کی طرح اس پر پڑتے ہیں اور مخالفت کا شور مچاتے اور دُکھ دینے کی کوششیں کرتے ہیں لیکن آخر خدا تعالیٰ ایک نظر میں ان سب کو ہلاک کر دیتا ہے۔

اب یہ بھی سن لو کہ وہ بڑا ہی خوش قسمت انسان ہے جو اسلام جیسے پاک مذہب میں داخل ہے لیکن صرف زبان سے اسلام اسلام کہنے سے کچھ نہیں بنتا جب تک کہ سچے دل سے انسان اس پر کاربند نہ ہو جاوے۔ اکثر لوگ اس قسم کے بھی ہوتے ہیں جن کی نسبت قرآن شریف میں لکھا ہے وَاِذَا لَقُوا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا وَاِذَا خَلَوْا اِلٰی شَیٰطِیْنِھِمْ قَالُوْٓا اِنَّا مَعَکُمْ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَھْزِءُوْنَ۔ (البقرۃ:15) یعنی جب وہ مسلمانوں کے پاس جاتے ہیں تو کہہ دیتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں اور جب وہ دوسروں کے پاس جاتے ہیں تو کہہ دیتے ہیں کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں اور یہ وہ لوگ ہوتے ہیں جن کو قرآن شریف میں منافق کہا گیا ہے۔ اس لئے جب تک کوئی شخص پورے طور پر قرآن مجید پر عمل نہیں کرتا تب تک وہ پورا پورا اسلام میں بھی داخل نہیں ہوتا۔''

(ملفوظات حضرت اقدس مسیح موعودؑ جلد پنجم جدید ایڈیشن صفحہ 377-379)

# فرمودات

## حضرت خلیفۃ المسیح الخامس

## ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز

27 مئی کے دن جماعت احمدیہ میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وصال کے بعد خلافت کا آغاز ہوا اور اس کی مناسبت سے جماعت میں یہ دن یوم خلافت کے طور پر منایا جاتا ہے یا اللہ تعالیٰ کے وعدے، آنحضرت ﷺ کی پیشگوئی اور حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قدرت ثانیہ کے متعلق دی ہوئی خوشخبری پر ہم اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں بکھرنے سے بچا لیا، ہمیں ایک لڑی میں پرو دیا۔ اور اس حوالہ سے ہم یہ عہد بھی کرتے ہیں کہ خلافت احمدیہ کے ہمیشہ جاری رکھنے کے لئے ہم ہر قسم کی قربانی کے لئے بھی تیار رہیں گے۔ (انشاء اللہ)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی بعثت کا مقصد بندے کو خدا تعالیٰ کے قریب کرنا اور اللہ تعالیٰ کے تمام حقوق ادا کرنا اور بندوں کو ایک دوسرے کے حقوق ادا کرنے کی طرف توجہ دلانا بتایا ہے۔ رسالہ الوصیت میں بھی خلافت کے قیام کی خوشخبری عطا فرما کر حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ان باتوں کو ہی ہمیں اپنی زندگی کا حصہ بنانے کے لئے ہدایت فرمائی ہے۔ چنانچہ رسالہ الوصیت میں ایک جگہ آپ فرماتے ہیں کہ: ''اگر تم پورے طور پر خدا کی طرف جھکو گے تو دیکھو میں خدا کے منشاء کے موافق تمہیں کہتا ہوں کہ تم خدا کی ایک قوم برگزیدہ ہو جاؤ گے۔ خدا کی عظمت اپنے دلوں میں بٹھاؤ اور اُس کی توحید کا اقرار نہ صرف زبان سے بلکہ عملی طور پر کرو تا خدا بھی عملی طور پر اپنا لطف و احسان تم پر ظاہر کرے''۔ فرمایا: ''کینہ وری سے پرہیز کرو اور بنی نوع سے سچی ہمدردی کے ساتھ پیش آؤ۔ ہر ایک راہ نیکی کی اختیار کرو۔ نہ معلوم کس راہ سے تم قبول کئے جاؤ''۔ (رسالہ الوصیت، روحانی خزائن جلد 20 صفحہ 308)

پس اگر ہم توحید پر قائم رہیں اور بنی نوع کی ہمدردی میں ترقی کرتے رہیں، خلافت احمدیہ کے ساتھ وابستہ رہیں تو پھر وہ تمام ترقیات جن کا اللہ تعالیٰ نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام سے وعدہ فرمایا ہے انہیں بھی ہم دیکھنے والے ہوں گے۔ اس بات کی بھی اللہ تعالیٰ سے خبر پا کر حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ہمیں خوشخبری دی ہے۔ فرمایا کہ: ''یہ مت خیال کرو کہ خدا تمہیں ضائع کر دے گا۔ تم خدا کے ہاتھ کا ایک بیج ہو جو زمین میں بویا گیا۔ خدا فرماتا ہے کہ یہ بیج بڑھے گا اور پھولے گا اور ہر ایک طرف اس کی شاخیں نکلیں گی اور ایک بڑا درخت ہو جائے گا''۔ (ایضاً صفحہ 309)

پس اس میں کوئی شک نہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قائم کردہ جماعت نے ترقی کرنی ہے یہ خدا تعالیٰ کا وعدہ ہے۔ ہم میں سے ہر ایک کو اپنے جائزے لینے ہوں گے کہ ہم حقوق اللہ اور حقوق العباد کے لئے کیا کر رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے بھی یہ کام ہمارے سپرد کیا ہے کہ توحید کو قائم کریں۔ خود بھی اللہ تعالیٰ کے قریب ہوں اور دنیا کو بھی اپنے پیدا کرنے والے واحد و یگانہ خدا کے قریب کرنے کی کوشش کریں اور انسانیت کی قدروں کو قائم کریں۔

(خطبہ جمعہ فرمودہ 27 مئی 2016ء سے انتخاب)

# درس القرآن

اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے: يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِيْكُمْ نَارًا (التحریم:7) کہ اے ایمان لانے والے لوگو! تم اپنے اور اپنے اہل و عیال کو دوزخ کی آگ سے بچاؤ۔

یعنی مومنوں کو ہدایت دی گئی ہے کہ اپنی بھی اصلاح کرتے رہو اور اپنی اولاد کی بھی فکر رکھو اور ان کی نگرانی کرتے رہو۔ اُن کی تربیت کی طرف بھی توجہ دو کیونکہ کسی قوم کی ترقی اور رفعت کا دارومدار آئندہ نسل کی تربیت اور اعلیٰ اخلاق پر ہوتا ہے۔ اُن کی تربیت و اصلاح کی طرف توجہ نہ دی جائے تو اہل و عیال فسق و فجور، بداخلاقی اور فحشاء میں مبتلا ہو جاتے ہیں جن کے نتیجہ میں غضبِ الٰہی کی آگ اُن پر بھڑکنا شروع ہو جاتی ہے اور اسی آگ سے بچانے کیلئے اللہ تعالیٰ نے تاکیداً ارشاد فرمایا ہے۔ اسی طرح آنحضرت ﷺ کا فرمان ہے کہ اچھی تربیت سے بڑھ کر کوئی بہترین اعلیٰ تحفہ نہیں جو باپ اپنی اولاد کو دے سکتا ہے۔ (حدیقۃ الصالحین صفحہ 415)

یہی وجہ ہے کہ حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں: ''**پس خود نیک بنو اور اپنی اولاد کے لئے ایک عمدہ نمونہ نیکی اور تقویٰ کا ہو جاؤ اور اس کو متقی اور دین دار بنانے کے لئے سعی اور دُعا کرو۔ جس قدر کوشش تم اُن کے لئے مال جمع کرنے کی کرتے ہو اسی قدر کوشش اِس امر میں کرو۔**'' (ملفوظات جلد چہارم صفحہ 144)

دَورِ حاضر میں ہر طرف فسق و فجور اور معصیت کا بازار گرم ہے اور معاشرے میں لامذہبیت اور اخلاقی بے راہروی بڑی تیزی سے سرایت کر رہی ہے جبکہ والدین روزگار کے حصول کی تگ و دَو میں باوجود کوشش و خواہش کے بچوں کے لئے بہت کم وقت نکال پاتے ہیں اور عام طور پر بچوں کی دینی و اخلاقی تربیت کی طرف توجہ نہیں دی جاتی۔ انفارمیشن ٹیکنالوجی نے معلومات کا سیلاب برپا کر رکھا ہے جہاں اچھی بُری معلومات ہر چھوٹے بڑے کی دسترس میں ہیں جس سے بچوں کے ناپختہ ذہنوں کیلئے اِردگرد کا ماحول دن بدن مزید پراگندہ اور خطرناک ہوتا جا رہا ہے اور دجّالی طاقتوں نے الیکٹرانک اور پرنٹ میڈیا کے ذریعہ پوری دُنیا میں برائی کی نمائش و تشہیر کے جو جال پھیلا رکھے ہیں ان کے بداثرات سے بچے محفوظ نہیں ہیں۔ اس ماحول میں بڑوں خاص طور پر انصار جو بالعموم سربراہِ خانہ ہوتے ہیں کی ذرا سی غفلت بچوں کی تباہی کا سبب بن سکتی ہے۔ اس لئے انصار کو نہایت چوکس رہ کر اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت کی طرف متوجہ رہنے کی ضرورت ہے۔ کیونکہ اگر پیار اور محبت کے ساتھ اچھی اور نیک باتیں بچوں کے کانوں میں نہیں پڑیں گی تو ماحول کی بُری باتیں سن کر اور دیکھ کر وہ برائیوں کا شکار ہو جائیں گے۔

چنانچہ موجودہ دَور میں معاشرہ کے بداثرات سے بچاؤ کیلئے بھی اپنے بچوں کی اچھی تربیت کرنا اس وقت ہماری بہت ہی اہم ذمّہ داری ہے۔ اسی لئے حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ نے فرمایا تھا: ''یہ زمانہ ایسا نہیں جس میں ہم ذرا بھی غفلت برتیں اور سُستی سے کام لیں۔ اس لئے ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم اپنے بچوں کو سنبھال لیں، اُن کی بہترین رنگ میں تربیت کریں''۔ (مشعلِ راہ جلد دوم صفحہ 405)

# حدیث النبی صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت سعدؓ کہتے ہیں کہ مَیں نے آنحضرت ﷺ سے پوچھا: سب سے زیادہ ابتلا کن پر آتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: انبیاء پر۔ پھر جو اُن کے قریب تر ہوں۔ پھر جو اُن کے قریب تر ہوں۔ انسان اپنے دین کی مضبوطی کے حساب سے آزمایا جاتا ہے۔

(جامع ترمذی کتاب الزھد باب فی الصبر علی البلاء حدیث نمبر 2322)

حضرت ابن عباسؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے حجۃ الوداع کے موقع پر فرمایا: آج کے دن تمہارے خون، تمہارے مال اور تمہاری عزتیں تم پر حرام اور اسی طرح قابل احترام ہیں جس طرح تمہارا یہ دن، تمہارا یہ شہر اور یہ مہینہ واجب الاحترام ہے۔ (بخاری کتاب المناسک باب الخطبة ایام منیٰ حدیث نمبر 1623)

صحابۂ رسول رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ اس زمانہ میں باقاعدہ غسل خانے نہیں تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیشاب کے لئے دُور چلے جاتے اور نرم زمین تلاش کرتے۔ (ترمذی کتاب الطھارۃ باب اذا اراد الحاجة حدیث نمبر 20)

حضرت عبداللہ بن مغفل بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے نہانے کی جگہ پر پیشاب کرنے سے منع کیا ہے کیونکہ اس سے وسوسے پیدا ہوتے ہیں۔

(ترمذی کتاب الطھارۃ باب کراھیة البول فی المغتسل حدیث نمبر 21)

حضرت کعب بن مالکؓ کی توبہ قبول ہوئی تو انہوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میں اس خوشی میں اپنے سارے مال سے دستبردار ہو کر اسے اللہ اور اس کے رسول کے لئے صدقہ کرنا چاہتا ہوں۔ آپؐ نے فرمایا کچھ اپنے لئے بھی رکھ لو یہ تمہارے لئے بہتر ہے۔ اس پر انہوں نے کہا کہ مَیں خیبر کی زمین اپنے لئے رکھ لیتا ہوں۔ (صحیح بخاری کتاب الزکوٰۃ باب لا صدقة الا عن ظھر غنی)

حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اعلیٰ تربیت یافتہ نیک اولاد کے بارے میں فرماتے ہیں کہ یقیناً آدمی کا درجہ جنت میں بلند کیا جاتا ہے (اس کی وفات کے بعد)۔ تب وہ کہتا ہے میرا درجہ کیسے بلند ہوگیا؟ تو اسے جواب دیا جاتا ہے کہ تیرے لئے تیرے بچے کی دعا کے سبب سے (یعنی تیرے لئے تیری اولاد نے دعا کی) اس وجہ سے تیرا درجہ بلند ہوا۔ (ابن ماجہ کتاب الادب باب برالوالدین)

ایک صحابی بیان کرتے ہیں کہ مَیں ایک سفر کے بعد رسول کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ کھانا کھا رہے تھے۔ آپؐ نے فرمایا: آؤ ہمارے ساتھ کھانے میں شامل ہو جاؤ۔ مَیں نے عرض کیا مجھے تو روزہ ہے۔ آپؐ نے فرمایا: آؤ میں تمہیں بتاؤں کہ مسافر کو اللہ تعالیٰ نے روزہ سے رخصت دی ہے اور آدھی نماز بھی معاف کر دی ہے۔ (یعنی مسافر قصر کے نتیجہ میں آدھی نماز پڑھتا ہے۔)

(جامع ترمذی کتاب الصوم باب الرخصة فی الافطار حدیث نمبر 649)

